مین چلی جاتی مگر اس امر کو بے حیائی خیال کیا جاتا اور اسپر کوڑے لگائی جاتی (قدوشین ۱۴ باب) اور نسبت کیوقت یہ کلمہ سنایا جاتا کہ دیکھہ تو شریعت موسی اور بنی اسرائیل کے مطابق فلانے شخص کے لئے بٹرو تہد Betrothed یعنی منسوب کی جاتی۔ اگرچہ منگنی ابتداء نکاح ہے اور بلا طلاق جدائی نہ ہونے مین مثل نکاح ہے تو بھی ایکچوئل Actual یعنی واقعی نکاح کے لئے بکر کو بارہ مہینے کی اور بیوہ کو ایک مہینہ کی تیاری کے لئے مہلت دی جاتی (کہتو بوتہہ ۵۷ الف)

منسوب اور منسوبہ کی ملاقات بحالت نسبت دستور مختلف شہرون کے مطابق ہوتی (مشنہ کتھوبوتھہ ۲) جب یہ منگنی پہنچکر رسم شادی سے ملکر بہت پختہ و سنجیدہ ہوجاتی تو اسکو ہمارے محاورہ مین انگیجمنٹ† یعنی عہد و پیمان شادی کہا جاتا × × × × ×

**مضمون معاہدہ منگنی**۔ الف اپنی باپ ب کی رضامندی سے د لڑکی ش کو بذریعہ‡ نکاح اور منگنی کے قبول کرنیکا انگیجمنٹ Engage یعنی عہد کرتا ہے مطابق شرع موسی و بنی اسرائیل کے اسکے بعد ایک کو دوسرے سے کوئی امر از قسم مال و اسباب مخفی نہ رکھنا چاہئے بلکہ جایداد پر مساوی اختیار ہوگا اور دولہ کا باپ اپنی لڑکے کو عمدہ لباس پہنا دیگا اور اتنا روپیہ نقد دیگا اور دولہن کا باپ اپنی لڑکی کو جہیز اور زیور اتنی مالیت کا اور اثاث البیت دیگا اور دولہ کو بہا لردار پوشاک جو نکاح کے وقت پہنی جاتی ہے دیگا۔ اور نکاح انشاء اللہ تعالی فلان تاریخ فلان مقام مین دولہن کے باپ کی لاگت سے ہوگا ۞

ایسی قسم کے اور عہد و اقرار فریقین کرتے اور فریقین سے لوگ اسمین ضامن و کفیل ہوجاتے × ×

**دوم شادی** کیواسطے (مشنہ) مین پوری عمر اٹھارہ برس ہے × × × شادی کا دن ابتداء مین بکر کے لئے بدھ کا روز مقرر تھا اور بیوہ کے لئے جمعہ کا دن۔ شادی کی دعوت دولہ کے

† اگرچہ بعض انگریزون مین انگیجمنٹ کے بعد مباشرت کا معمول و رواج ہے مگر یہودیون مین یہ امر جایز نہ تھا دیکھو اوپر کی سطرین۔

‡ یعنی بذریعہ منگنی کے بالفعل اور بذریعہ نکاح کے آیندہ جب نکاح کریگا ۞

پھر شام کے وقت ہوتی۔ اُسدن دولہ دولہن روزہ رکھتے اور اپنے گناہون کا اقرار کرتے اور انکی تقصیرات معاف ہوتین۔ دولہن اگر باکرہ ہوتی کھلے بال اور مرد کا ہار اپنے گلے مین پہنتی اور باجے اور گانے اور رقص کے ساتھ دولہ کے گھر لائی جاتی۔ اپنے رشتہ دارون اور دوستون کے ساتھ جو مرد کا ہار پہنے ہوئی ہوتی اور کھجور کی چھڑیان ہاتھ مین لئے ہوے جس راستہ سے برات گزرتی بنی اسرائیل مرحبا کرتے × × × × دولہ کے گھر پہنچتین تو دولہ دولہن کو ہاتھہ سے پکڑ کر ڈیوڑھی مین لیجاتا۔ اُسوقت نکاحنامہ جسکا ذکر توبہ کی کتاب مین ہے لکھا جاتا۔ اسمین اقرار ہوتا کہ باکرہ کے واسطے دوسو اور بیوہ کیواسطے ایک سو دینار مقرر ہے خواہ فریقین غریب ہون خواہ تونگر۔ اگرچہ بعد اسکے کسی خاص عہد کی روسے زیادہ کیا جاسکتا ہے۔ اس وثیقہ کے لکھے جانیکے پہلے نکاح نہین ہونا چاہئے۔ انقلاب زمانہ سے اس وثیقہ کے الفاظون مین مختلف تغیر ہوگئے ہین جو طالمود مین بیان ہے سو یہ ہے۔ چوتھے دن ہفتہ کے دن تاریخ فلان ماہ فلان سنہ فلان پیدایش دُنیا سے الف بیٹا ب نے س بیٹی آ ی سے کہا تو بموجب شرع موسیٰ اور بنی اسرائیل کے میری زوجہ ہو اور مین تیرے لئے کسب کرون گا تیری عزت کرونگا تیری پرورش کرون گا اور یہودی خاندان کے دستور کے موافق تیری حاجت روائی کرون گا جو اپنی بی بیون کے لئے کسب کرتے ہین اور انکی عزت اور پرورش کرتے ہین اور دیانت داری سے انکی ضروریات مہیا کرتے ہیں اور نیز مین تجھے تیری بکارت کے سبب دوسو سوس چاندی دیتا ہون جو کہ شرعاً تیری ملک ہو اور تیری خوراک تیرا لباس اور جو کچھ تیرے گذارہ کے موافق ہو دونگا۔ اور مین تیرے پاس اونگا جیسے کہ ساری دُنیا مین دستور ہے۔ اور اس عورت نے منظور کرلیا اور اسکی زوجہ ہوگئی۔ پھر اسی قسم کے قول و قرار انمین ہوتے پھر ربی (عالم یہود) سات بار مبارکباد پڑھتا اور سب لوگ مبارک کہتے

۴۱

یہ عبارت کیتھو سیکلوپیڈیا کا خلاصہ ترجمہ ہے جس سے بعض رسوم و حالات منگنی و نکاح کو بنظر اختصار چھوڑ دیا گیا ہے۔ اسمین ان الفاظ کو (جنسے مخاطب یا لکھ اُستاد محرر مضمون نے منگنی کو نکاح سمجھ لیا ہے) بعینہا انگریزی یا فارسی حروف مین نقل کیا گیا ہے تاکہ ناظرین اُن الفاظ پر غور کرین اور داد حق دین

اسی غرض سے عبارت آئندہ مین جو الفاظ محل بحث واختلاف ہیں انکو بعینہا انگریزی و فارسی
حروف مین لکھا جائیگا - اس عبارت میں بہت سے امور و رسوم میں منگنی و نکاح کا تفارق و تباین
بیان کیا ہے - مگر از انجملہ جنسے منگنی و نکاح مین نوعی تفارق و تباین ثابت ہوتا ہی **دو امر** بیان کئے ہین
**اول** یہ کہ منگنی مین صرف عہد و وعدہ نکاح ہوتا کہ فلان مہینے و فلان تاریخ کرینگے - اور اسدن منسوب
و منسوبہ باہم زوجہ ہونگے اور نکاح میں وہ نقد ایجاب و قبول ہو جاتا اور ازدواج بالفعل وقوع مین آتا
اور اس وعدہ کا ایفا ہوتا - یہ امر عبارت متمسکہ جناب میں بھی پایا جاتا ہے چنانچہ بصفحہ (۴۷) اپہ تنبیہ کیا گیا ہے
**امر دوم** یہ کہ منگنی کے بعد منسوبین کو صرف باہمی رویت یا بدون خلوت ملاقات کا اختیار و جواز ہو جاتا
خلوت یا مباشرت کا جواز نہ ہوتا بلکہ اسکا مرتکب کوڑون سے پیٹا جاتا اور نکاح کے بعد خلوت و
مباشرت کا جواز ہو جاتا بلکہ یہی امر اسکی غایۃ و مقصود اصلی تھا - اِن دونوں امرین منگنی اور نکاح
کا متباین و جدا ہونا صاف یقین دلاتا ہی کہ یہودی شریعت میں منگنی نکاح نہیں ہے اور اسکو
فاتحہ خیر یا نکاح خط سے (جسمین وہ نقد ایجاب و قبول پایا جاتا ہے) کچھ مناسبتہ و مشابہتہ نہین ہے
بلکہ وہ اس منگنی کے مشابہتہ ہی جو ہندؤن مین اور اُن کی پیروی سے بعض مسلمانون مین معمول
و مروج ہے کہ لڑکی والہ لڑکے کے موہنہ میں خرما وغیرہ شیرینی دیدیتا ہے یا حجام کے معرفت لڑکے
کے گھر مین روپیہ نقد بھیجوا دیتا ہے اور لڑکے والہ لڑکی کے لئے کپڑون کا جوڑہ یا زیور یا قند بھجوا
دیتا ہے اور فریقین سے کوئی لفظ لڑکی لینے دینے یا نکاح کرنے کرانے کا زبان پر نہین لایا جاتا -
یہ **عام یہودی** کی رسوم و احکام منگنی کے بابت سیکلوپیڈیا کا بیان ہے جس سے آفتاب نیمروز
کی طرح ثابت ہو رہا ہے کہ جو مخاطب نے کہا ہے کہ یہودی شریعت مین منگنی عین نکاح ہے اور منگنی
کے بعد مباشرت جایز ہو جاتی ہے اور ان باتون مین سیکلوپیڈیا کا حوالہ دیا ہے محض کذب و صاف
مغالطہ ہی - اب سیکلوپیڈیا سے آپ کا وہ کذب و مغالطہ ثابت کیا جاتا ہے جو **خاص حضرت مریم
و یوسف** کی حالات منگنی و پیدائش مسیح کے باب مین سرزد ہوا ہے اور اسمین آپنے سیکلوپیڈیا کا حوالہ
دیا ہے - اُسی **جلد سیکلوپیڈیا** کے صفحہ ۹۲ مین ہے -

## مریم باکرہ

مسیح کے باب مین بڑی دو پیشین گوئیان پوری ہونیوالی تہین ایک یہ کہ وہ نرالی طور پر عورت کے تخم سے پیدا ہو۔ دوسری یہ کہ وہ داؤد کا بیٹا ہو۔ پہلے امر کے ثبوت مین مولف نے کئی کتابون کا حوالہ دیا ہے پہر لکھا ہے کہ اس امر نے بذریعہ فرشتے جبرئیل کے باکرہ مریم سے تکمیل پائی۔ دوسرے امر کا کافی ثبوت نہین دیا اور لکھا کہ مریم کا خاندان داؤد سے ہونا بیبل سے ثابت نہین علما کے قیاسات اور خارجی روایات سے ثابت ہے اور کہا کہ مسیح کو یوسف کی اولاد سے لکھنا اور اسکے ذریعہ سے مسیح کو داؤد کی اولاد قرار دینا حکایت پیدایش معجزہ کو باطل کرتا ہے اور اس سے دین عیسوی الٹ جاتا ہے۔ مولف کے اس بیان سے صاف ثابت ہوتا ہے کہ مصنف کا اعتقاد و دعا یہی ہے کہ مسیح صرف تخم مریم سے پیدا ہوا ہے اسمین تخم یوسف کا دخل نہین ہے۔ گو مسیح کا ابن داؤد ہونا اس سے بدلیل قوی ثابت نہین ہو سکا اور صفحہ ۹۲ اس کتاب کے کہا ہے کہ زمانہ منگنی مین حضرت مریم حسب رواج یہود کے اپنی مان باپ کے گھر رہتی اور اسکو انٹنڈڈ ہسبنڈ[۱] یعنی اپنی تجویز شدہ یا منسوب شدہ خاوند سے بلا وساطت یا شراکت تیسرے شخص کے کمیونیکیشن[۲] یعنی بات چیت لگاؤ میل نہ ہوتا۔ اس منگنی کا اثر و فایدہ اظہار اعلیٰ درجہ اُن کی تقدس بکارت کا تھا کیونکہ موسوی شریعت کی بموجب درصورت دور ہونے عصمت زن منسوبہ کے دونون (یعنی زن و زانیہ) کو سنگسار کیا جاتا۔ اور اسی جرم سے درصورت نامنسوب ہونے عورت کے مرد کو خفیف سزا دی جاتی اور عورت کی شادی کردی جاتی۔

مسیح کے بجائے باکرہ مجردہ کے باکرہ منسوبہ سے پیدا ہونے مین حکمت الہی کے بیان مین کئی راہین عمدہ اور زیبا بات یہ ہے کہ والدہ مسیح کی باکرہ ہونے پر کوئی گواہ ہو اور اسکا کوئی پروٹکٹر[۳] یعنی محافظ ہو اور مسیح کا فاسٹر فادر[۴] یعنی منہ بولا باپ یا پرورش کنندہ باپ ہو اور وہ ایسا شخص ہو کہ تخت داؤد کا وارث ہو تا کہ اپنی اڈپٹڈ سن[۵] یعنی متبنّیٰ بیٹے کو حقوق اس رتبہ کے دے اور وہ تمام شخصون مین سے اور دعویداروں کے دعوے کو رد کرنے کا مستحق ہو۔ اور آرجن اور اگنیشس کے خیال مین اسی حکمت

[۱] Intended husband. [۲] Communication.
[۳] Protector. [۴] Foster-father. [۵] Adopted son.

یہ ہو کہ شیطان پر مسیح کا بغیر باپ پیدا ہونا ظاہر نہ ہو۔ مگر زیادہ سیدھا اور عادی وہی بیان اول ہے
**یہ مضمون** سیکلوپیڈیا کا خاص حضرت مریم اور یوسف اور مسیح کے متعلق (جو باختصار بیان ہوا)
امور ذیل پر نص صریح اور تصریح قطعی ہے (۱) حضرت مریم اور یوسف منگنی کے زمانہ مین ہم بستر
تو کیا بلا وساطت تیسرے شخص کے ہم مجلس و ملاقی بھی نہ ہوئے (۲) پیدایش مسیح دنیا سے نرالی
صرف تخم مریم سے ہوئی ہے (۳) یوسف سے مریم کی منگنی اسلئے ہوئی ہے کہ یوسف اس بات
کی شہادت دے کہ مریم بکر حاملہ ہوئی ہے پیدائش مسیح کے پہلے اُس نے اِس سے صحبت نہین کی
(۴) یوسف مسیح کا مونھ بولا یا پرورش کنندہ باپ تھا حقیقی باپ نہا (۵) مسیح اسکا متبنّیٰ بیٹا
تھا نہ حقیقی و صلبی بیٹا (۶) یہ حکمتین جو بیان ہوئی ہین یہ مریم کے منسوب ہونیکی حکمتین ہین نہ مسیح
کے تخم یوسف سے پیدا ہونے کی حکمتین۔ **اس سے صاف ثابت** ہوا ہے کہ جو آپنے بدست آویز
کیتھولک سیکلوپیڈیا کے یوسف نجار کا بحالت منگنی مریم سے ہمبستر ہونا اور اُس سے مریم کا حاملہ ہونا
اور مسیح کا متولد ہونا تجویز کیا ہے محض دروغ بے فروغ ہے جسکا اس کتاب مین کہین نام و نشان
نہین ہے اور جو **آپنے** اس کتاب سے پیدایش مسیح کی حکمتون کا بیان و اظہار کیا ہے وہ بھی شتر
و گربہ سے خالی نہین ہے۔ سابقاً بصفحہ ۷ ہمنے بطور تنزل اس نقل و بیان کو مانکر اسکا مطلب
آپ کے قول کا مکذب بیان کیا تہا۔ اب بنقل اصل عبارت سیکلوپیڈیا یہ بتا دیا کہ حکمت اول
و دوم آپکی حکمت علمی کا نتیجہ ہے اس کتاب مین اسکا ذکر ہی نہین ہے ٭

**معلوم ہوتا ہے** کہ جناب مخاطب نے اصل کتاب سیکلوپیڈیا سے ان عبارات کو نقل نہین کیا اور نہ
اس کتاب کو کبھی آنکھ سے دیکھا ہے کسی حواری کے (جن سے ہم خوب واقف ہین) بیان و تقلید
پر اعتماد کر کے جو کچھ اُنہون نے بتایا یا لکھ بھیجا اسکو بلا تحقیق درج تفسیر کر دیا اور اپنی فراخ
نظری و راست بیانی کو خوب ظاہر کر دکھایا یہ **پردہ دری** علم و معلومات جناب اس طعن
و بہتان کی سزا ہے جو مریم عفیفہ صدیقہ پر آپ نے جمایا ہے اور انکو یوسف نجار کا فراش ٹھرایا
بعض اکابر نے کیا اچھا کہا ہے ؎ چون خدا خواہد کہ پردہ کس درد ٭ میلش اندر طعنہ پاکان کند ٭

پھر جو کیتھولک سیکلوپیڈیا میں منگنی کے پیچھے اور نکاح سے پہلے خلوت اور صحبت کو ناجایز بتایا ہے ایسا ہی کتب یہود میں موجود ہے اور اُسی پر اسوقت کے یہود کا عمل ہے۔ ہم نے اصل کتب یہود اور علماء یہود کیطرف رجوع کیا تو اُن کو سیکلوپیڈیا کے بیان کا مصدق پایا اور یہی مضمون اور کتب عیسائیون مین دیکھا۔

**یہودیون کی کتاب نماز** مین ہے مبارک ہے تو اللہ بادشاہ عالم کا جو ہم لوگون کو مقدس کیا اپنے فرمانون میں اور ہمکو بتادین جو عورتین کہ حرام ہیں اور حرام کیں ہمارے لئے عورتیں منگنی والیاں اور حلال کیں ہمارے لئے عورتیں بیاہ والیاں خاص نکاحوں کے ذریعہ سے۔ مبارک تو اے خدا کہ مقدس کیا قوم بنی اسرائیل کو بذریعہ نکاح پاک کے +

اس مضمون کی اصل **عبارت عبرانی** یہ ہے

בָּרוּךְ אַתָּה ר׳ אלה מֶלֶךְ הָעוֹלָם אֲשֶׁר קִדְּשָׁנוּ
בְּמִצְוֹתָיו וְצִוָּנוּ עַל הָעֲרָיוֹת וְאָסַר לָנוּ אֶת
הָאֲרוּסוֹת וְהִתִּיר לָנוּ אֶת הַנְּשׂוּאוֹת לָנוּ
עַל יְדֵי חֻפָּה בְּקִדּוּשִׁין · בָּרוּךְ אַתָּה ר׳ מְקַדֵּשׁ
עַמּוֹ יִשְׂרָאֵל עַל יְדֵי חֻפָּה בְּקִדּוּשִׁין :

(اسکی تحریر **فارسی** حروف میں بطور رومن یہ ہے)

بَارُوخ اَتّاه اَدُونَائِی مِیلِخ هاعُولَام اِشِر قِدِّشَانُو بِمِصْوُتَاوْ وِصِوَّانُو عَلْ هَعَرِیوُث
وِاِسَرلَانُو اِتْ هَارُوسُوث وِهِتِیرلَانُو هَنِّسُواُوث لَانُو عَلْ يَدِيْ حُوپَا يِقِدُّشِين
بَارُوخ اَتَّاه اَدُونَائِی مِیقَدِّش عَمُّو يِسرَائِيل عَلْ يَدِيْ حُوپَا بِقِدُّوشِين -+

اس سے ثابت ہوتا ہے کہ منسوبہ عورت سے قبل نکاح مباشرت سخت حرام ہے حتی کہ اسکا ذکر یہودیوں کی ادعیہ نماز روزانہ میں داخل ہے +

اندنوں لاہور مین ایک جنٹلمین یہودی کا نکاح ہوا تو اسمین اسی رسم حکم پر عمل ہوا -
منگنی کے پیچھے اور نکاح سے پہلے منسوب اور منسوبہ یکجا ہونے نہ پائے - دونوں کے پاس پہرے
متعین رہے جب دور دور (کلکتہ وغیرہ) سے دس نفر یہود کو بلا کر مجمع کیا گیا اور ان کے ربی
(عالم یا ملاجی) نے نکاح پڑھا تب اُن کو اختلاط حلال ہوا - اسی عالم یہودی سے ہم نے
یہ امر زبانی دریافت کیا تو اُس نے یہ جواب دیا کہ منگنی سے پیچھے اور نکاح سے پہلے عورت منسوبہ سے
خلوت و صحبت یہودی شریعت مین ایسی حرام ہے کہ اگر اس سے اولاد ہو تو وہ اولاد حرام شمار
کی جاتی ہے اور وہ عبادت گاہ میں آنے اور شامل ہونے نہیں پاتے ؛

عیسائی علما کا بھی اس مسئلہ کی نسبت یہی خیال و مقال ہے چنانچہ ریورنڈ کلارک نے
تفسیر انجیل متی کے صفحہ ۱۲ مین لکھا ہے کہ فرشتہ مریم کو جو حالت منگنی میں ہے یوسف کی جورو
بتلاتا ہے یہاں سے ظاہر ہے کہ جورو کا لقب منگنی کی حالت میں عورت پر جائز ہے مگر بعض بدکاروں
کے دستورات پر حالت منگنی مین ہمبستر ہونا حرام کاری ہے اگرچہ مجازاً جورو ہے پر یقیناً
جب ہوگی جب نکاح ہو جائیگا ؛

ان شہادات و بیانات سے صاف ثابت ہوا کہ جو کچھ اپنے ثبوت امر چہارم مین لکھا ہے کذب
و مغالطہ ہے نہ عام یہودیوں مین منگنی کو نکاح سمجھ کر صرف منگنی کے بعد عورت سے ہمبستر ہونا جائز
سمجھا جاتا اور نہ خاص حضرت مریم و یوسف کو منگنی کے بعد ہمبستری کا اتفاق ہو کر یوسف سے
مسیح کا حمل ہوا - بلکہ یہ حمل (چنانچہ انجیل متی مین ہے) یوسف و مریم کے ہمبستر ہونے سے پہلے
پایا گیا - اور جو آپنے اس آیۃ انجیل متی کے جواب مین لکھا ہے کہ عام رسم کے برخلاف حمل ہو جانے
کے سبب یوسف نے مریم کو چھوڑنے کا ارادہ کیا ہوگا اس جواب میں آپنے مردانگی سے کام نہیں لیا
مردانگی یہ تھی کہ اس آیۃ کے اس فقرہ متنازعہ فیہا کو (جسمین ہمبستر ہونے سے پہلے حاملہ ہونا
بیان کیا گیا ہے) نقل کرتے اور اسکا جواب دیتے - یہ کیا مردانگی اور بہادری ہے کہ اصل
متنازعہ فیہ امر جس سے مسیح کا بغیر باپ پیدا ہونا آفتاب نیمروز کی طرح ثابت ہوتا ہے تعرض نہین کیا

اور ادہر ادہر کی باتون کا اناپ شناپ جواب دیدیا اور لوگون کو یہ جتایا کہ ہمنے مسیح کا باپ سے پیدا ہونا انجیل سے ثابت کیا ہے اور جن آیۃ انجیل سے لوگ بغیر باپ پیدا ہونا نکالتے ہیں اسکا بخوبی جواب دیدیا ہے یہ دلیر یان اسی خیال پر ہیں کہ ہماری اُمتہ میں ہماری باتوں پر بے دیکھے بن سمجھے ایمان لایا جاتا ہے۔ مگر افسوس یہ امر ذہن نشین جناب نہیں ہوا کہ ہماری کلام کو کوئی ہمارا مخالف دیکھیگا تو وہ اُسپر بجز ہنس دینے کے کیا کریگا +

**بالجملہ** جو کچھہ آپنے امور اربعہ کے ثبوت مین لکھا ہے اسمین جو صحیح ہے وہ آپ کی ثبوت دعوی مین صریح نہیں اور جو صریح ہے وہ صحیح نہیں **یعنی** جو آپنے امر اول کے ثبوت مین لکھا ہے کہ (شہادت انجیل) مسیح داؤد اور یوسف کا بیٹا ہے یہ امر صحیح ہے مگر اس معنی میں صریح نہیں ہے کہ وہ صلبی اور نسبی بیٹا ہے **باقی** جو کچھہ آپنے امور ثلثہ کے ثبوت مین کہا ہے اسمین ایک لفظ صحیح نہیں جو کچھہ کہا ہے صریح کذب و صاف مغالطہ ہی — اسپر اگر آپ کو کچھہ غیرت آوی یا حمیت جوش مارے تو اس آیۃ انجیل متی کا (کہ مریم قبل ہمبستر ہونے کے حاملہ پائی گئی) جواب دیکر صراحۃً مسیح کا داؤد و یوسف کا صلبی و نسبی بیٹا ہونا ثابت کردین اور کسی یہودی یا عیسائی کی کتاب معتبر سے ان باتون کا صحیح طور پر ثبوت دین کہ (۱) یہودی شریعت مین منگنی کے پیچھے اور نکاح سے پہلے مرد عورت کا ہمبستر ہونا جائز تھا۔ اور (۲) یوسف مریم کے گھر جا کر اس سے خلوت کیا کرتا۔ اور (۳) مریم کو اسی سے حمل ہوا تھا یہ نہ ہوسکے تو جو کچھہ آپ نے لکھا ہے اسکو اپنے ہاتھہ سے چاک کر کے دریا برد کریں اور مریم عفیفہ صدیقہ پر تہمت جماع سے باز آوین +

## بحث نقلی انجیل کا دوسرا جواب جو اسلامی اصول و مسلمات پر مبنی ہے

چونکہ قرآنی شہادت سے جسکا بیان عنقریب آتا ہے آفتاب نیمروز کی طرح ثابت ہی کہ مسیح بغیر باپ کے پیدا ہوا اسلیئے جو کچھہ پیدائش مسیح کی نسبت انجیل متی ولوک مین وارد ہے کہ قبل ہمبستر ہونیکے حاملہ پائی گئی او ملامس بشر سے بچہ جنی،، وہ صحیح و درست ہی اور جو اسکے برخلاف انجیل یا اور کتب عیسائیون میں کہ وہ یوسف یا داؤد کا بیٹا ہے اور ان کی پشت یا تخم یا نسل سے پیدا ہوا ہے اسکی تاویل واجب

۔ ہے اور جو امر تاویل پذیر نہ ہوا سکو یقیناً کذب شمار کرنا لازم ہے چنانچہ بہ نسبت جملہ اکاذیب یہود و نصاریٰ کے مسلمانون کا بھی اصول و اعتقاد ہے اس اجمال کی مفصل ور اس بیان کی مصدق بحث نقلی از قرآن ہے جو شروع کی جاتی ہے باللہ التوفیق +

## بحث نقلی از قرآن

زمانہ نزول قرآن میں حضرت مسیح کی نسبت دو+ مختلف **دعوی** کئے جاتے تھے **عیسائیون** کا **دعوی** یہ تھا کہ وہ خدا اور خدا کے بیٹے اور ثالث ثلثہ یعنے تیسرے خدا اور کمیٹی خدائی کے تیسرے ممبر۔ اور **یہودیوں کا دعوی** یہ تہا کہ وہ ناجائز طور پر پیدا ہوئے ہیں اور جس باپ کیطرف وہ منسوب تھی اسکے تخم سے نہ تھے دوسرے شخص کے تخم سے (جسکا نام جناب مخاطب نے پنتر اثالی بتایا ہے) اور ان دونوں **دعاوی کا منشا** و مبنی یہی امر تھا کہ وہ بلا باپ متولد مانے اور سمجھے جاتے اور یوسف نجار کے (جو اُن کا فاسٹر فادر یعنی مونہہ بولا باپ تہا) نطفہ سے متولد خیال نہ کئے جاتے **اسی امر** نے عیسائیون کو تو اس ورطہ ضلالت میں ڈالا کہ جس حالت میں اُنکا کوئی انسان باپ نہین ہے تو انکی پیدائش بجز اسکے کہ خدا کو باپ مانا جاوے یا انکو خود خدا بلباس بشر کہا جاوے کیونکر ممکن ہے اور **اسی امر** نے یہودیون کو اس ورطہ ضلالت میں ڈالا کہ جس حالت مین بزعم عیسائیون کے یوسف انکا حقیقی باپ نہین ہے تو انکی پیدائش بجز اسکے کہ وہ (معاذ اللہ) کسی اور انسان سے ناجایز طور پر پیدا ہوئے ہون کیونکر متصور ہے۔ **بالجملہ** انکی نسبت بلا باپ پیدا ہونیکے اعتقاد و ادعا۔ نے ان دونون فریق کو اس اختلاف مین ڈالا +

---

+ اس امر کا جناب مخاطب کو بھی اعتراف ہے چنانچہ تفسیر نیچیری کے صفحہ ۳۰ مین آپ نے کہا ہے جب قرآن نازل ہوا اُسوقت دو فرقے مخالف موجود تھے ایک فرقہ نہایت نالایقی اور بدی سے یہ کہتا تہا کہ حضرت مسیح بطور ناجایز مولود کے پیدا ہوئے ہین دوسرا فرقہ یہ کہتا تہا کہ وہ خدا اور خدا کے بیٹے اور ثالث ثلثہ ہین +

اور قرآن مجید کی نسبت خدا نے یہ فرمایا ہے کہ یہ قرآن بنی اسرائیل کے اکثر اختلافی

| ان ھذا القرآن یقص علی بنی اسرائیل اکثر الذی ھم فیہ یختلفون (نمل ۶۶) | امور میں فیصلہ کرتا ہے یعنی اکثر اختلافات یہود و نصاری میں فیصلہ کرنا قرآن کا ایک فرض ہے، |
|---|---|

بنا؛ علیہ ہمکو یہ غور کرنا لازم ہے کہ قرآن مجید نے اس مقدمہ میں دست اندازی و تعرض کیا یا نہیں ؟ اور کیا تو کیا فیصلہ کیا ؟ اُنکے دعاوی کے نسبت کیا تجویز کیا ؟ اور انکی منشا و مبنی دعوی کی نسبت کہا گیا ؟ **قرآن شریف** سے صاف ثابت ہوتا ہے کہ قرآن نے اس مقدمہ کے فیصلہ سے تعرض کیا† ان دونوں فریق کے خیالات و **دعاوی** کو باطل کیا اور صاف فرما دیا کہ جو مسیح کو خدا یا خدا کا بیٹا کہتے ہیں وہ بھی گمراہی و غلطی پر ہیں اور جو ناجایز مولود کہتے ہیں وہ بھی گمراہ ہیں اور قول فیصل و امر حق اسباب میں یہ ہے کہ وہ خدا کے بندے ہیں اور وہ خدا کی ایسے مخلوق ہیں جیسے آدم و زمین و آسمان وغیرہ مخلوقات ہیں۔

اور ان کے دعاوی کے **منشا** و مبنی (یعنی مسیح کے بلا باپ پیدا ہونے) سے بھی تعرض کیا۔ اس منشا کے وجود کو توڑ نہیں کیا بلکہ مسلم رکھا مگر اسکے لازمہ و نتیجہ کو جو فریقین اس سے نکالتے ہیں رد کر دیا اور یہ بتا دیا کہ مسیح کے بغیر باپ پیدا ہونے سے نہ انکا خدا یا فرزند خدا ہونا ثابت ہوتا ہے نہ مولود ناجایز ہونا +

**دعوی یہود کا رد و ابطال** باین الفاظ فرمایا ہے کہ ہمنے یہودیوں کو اُنکے کفر کرنے

| وبکفرھم وقولھم علی مریم بھتانا عظیما | اور مریم پر بھتان باندھنے کے سبب پھٹکارا۔ |
|---|---|

اور **دعوی عیسائیوں کا ابطال** بہت تفصیل سے کئی مواضع قرآن میں فرمایا ہے۔

† اس فیصلہ کا مخاطب کو بھی اعتراف ہے چنانچہ تفسیر نخبچہ کے ۳ میں عبارت سابق کے متصل فرمایا ہے

قرآن مجید نے ان دونوں فرقوں کے اعتقاد کو رد کر دیا اور حضرت مسیح کے مقدس اور بے باپ ہونے پر حضرت مریم کی عصمت و طہارت پر گواہی دی اور اس بات کو کہ وہ خدا یا خدا کے بیٹے اور ثالث ثلثہ ہیں جھٹلا دیا اور بتلا دیا کہ وہ مثل اور انسانوں کے خدا کے بندے ہیں۔

سورۂ نساء مین ارشاد ہے ای اہلکتاب دین مین زیادتی نہ کرو اور خدا پر بجز حق کچھہ نہ کہو مسیح

| | |
|---|---|
| یا اہل الکتاب لاتغلوا فی دینکم ولاتقولوا | عیسی بن مریم تو صرف رسول ہے اور خدا |
| علی اللہ الا الحق انما المسیح عیسی بن مریم | کے حکم سے پیدا ہوا جو مریم کیطرف اُس نے بھیجا |
| رسول اللہ وکلمتہ القھا الی مریم وروح | اور اسکی طرف سے وہ روح ہے پس تم خدا اور رسولون |
| منہ فامنوا باللہ ورسلہ ولاتقولوا ثلثۃ | پر ایمان لاؤ اور تین خدا نہ کہو تثلیث سے باز آؤ |
| انتھوا خیرا لکم انما اللہ الہ واحد | اور خیر (یعنی توحید) کا قصد کرو اللہ تو ایک ہی ہے |
| سبحنہ ان یکون لہ ولد لہ ما فی السموت | وہ اس سے (بھی) پاک ہے کہ اسکا کوئی بیٹا |
| وما فی الارض وکفی باللہ وکیلا | ہو آسمان و زمین میں جو کچھہ ہے وہ خدا کی ملک و خلق |
| لن یستنکف المسیح ان یکون عبدا للہ ولا | ہے اور خدا اسکے لئے کافی کارساز ہے ۔ |
| الملئکۃ المقربون ومن یستنکف عن عبادتہ | مسیح کو خود خدا کے بندہ ہونیسے انکار نہیں ہے |
| ویستکبر فسیحشرھم الیہ جمیعا فاما | اور نہ اسکے فرشتون کو ۔ جو اسکی عبادت سے انکار کی |
| الذین امنوا وعملوا الصلحت فیوفیھم اجورھم | ہوا ور تکبر کرے ان سب کو اکٹھا کرے گا پھر |
| ویزیدھم من فضلہ واما الذین استنکفوا | مومنین نیک عمل کو جزاء عمل دیگا اور منکرون |
| واستکبروا فیعذبھم عذابا الیما | کو عذاب کریگا ؛ |

اور سورہ مائدہ میں فرمایا ہے کہ مسیح صرف رسول ہے اور اسکی ماں بڑی راست باز وہ

| | |
|---|---|
| ما المسیح بن مریم الا رسول قد خلت من قبلہ | دونوں کھانا کھاتے تھے† دیکھہ ہم اُن کے لئے |
| الرسل وامہ صدیقۃ کانا یاکلان الطعام انظر کیف | کیسی نشانیاں بیان کرتے ہین پھر دیکھہ وہ کیسے |
| نبین لھم الایت ثم انظر انی یوفکون (مائدہ ۱۶) | حق سے پھری جاتے ہیں اور سورۂ انعام میں |
| انی یکون لہ ولد ولم تکن لہ صاحبۃ (انعام ۱۳) | فرمایا ہے خدا کے لئے بیٹا کیونکر ہوگا اسکی بیوی تو ہی |

† یعنی بیت الخلاء جایا کرتے پھر مسیح کیونکر خدا ہوئے اس آیۃ میں بطور کنایہ اسی امر کا بیان مقصود ہے چنانچہ ایک نامی انگریز نے اہل سر کو مانا ہے اور اس سے قرآن کی فصاحت و بلاغت کا اعتراف کیا ۔۔

اسی قسم کی اور بہت سی آیات ہین جنکی بیان مین طول ہوتا ہے ؏

اور وجود **منشاء** و مبنی **دعوی** فریقین (یعنی مسیح کے بغیر باپ پیدا ہونیکا) مسلم رکھنا اس طور پر ہوا ہے کہ قرآن میں اس سے انکار کیا اور یہ کہین نہین فرمایا کہ مسیح بلا باپ پیدا نہین ہوا یوسف نجار کے تخم سے پیدا ہوا ہے بلکہ حالات پیدائش مسیح کو ان الفاظ سے بیان کیا ہے کہ انکے ظاہر معنی سے مسیح کا بغیر باپ پیدا ہونا ثابت ہوتا ہے۔

• سورہ **مریم** میں ارشاد ہے۔ مریم کا حال کتاب میں سنا دے جب وہ گہر والون سے

واذکر فی الکتب مریم اذانتبذت من اھلھا مکانا شرقیا فاتخذت من دونھم حجابا فارسلنا الیھا روحنا فتمثل لھا بشرا سویا قالت انی اعوذ بالرحمن منک ان کنت تقیا قال انما انا رسول ربک لاھب لک غلاما زکیا قالت انی یکون لی غلام ولم یمسسنی بشر ولم اک بغیا قال کذلک قال ربک ھو علی ھین ولنجعلہ آیۃ للناس ورحمۃ منا وکان امرا مقضیا فحملتہ فانتبذت بہ مکانا قصیا۔ فاجاءھا المخاض الی جذع النخلۃ قالت یلیتنی مت قبل ھذا وکنت نسیا منسیا فنادھا من تحتھا الا تحزنی قد جعل ربک تحتک سریا وھزی الیک بجذع النخلۃ تسقط علیک رطبا جنیا فکلی واشربی وقری عینا فاما ترین من البشر احدا فقولی انی نذرت للرحمن صوما فلن اکلم الیوم انسیا

ایک مشرقی مکان مین کنارہ ہوی پس بنا لیا انسے پردہ پس ہمنے اسکی طرف اپنی روح (جبرئیل) کو بہیجا جو اسکو پورا انسان ہوکر نمایان ہوا۔ وہ بولی مین تجہسے خدا کی پناہ مانگتی ہون اگر تجہے خدا کا خوف ہی وہ بولا مین تو خدا کا بہیجا ہوا (فرشتہ) ہون تجہے ایک پاک لڑکا دینے آیا ہون وہ بولی میری کیونکر ہوگا بچہ بشر (یعنی خاوند) نہین چہوا اور نہ مین بدکار ہون وہ بولا خدا کی شان یا قدرت ایسی ہی ہے۔ خدا نے فرمایا ہے یہ امر مجہہ پر آسان ہے اور مین اسکو لوگون کے لئے نشانی (قدرت) اور اپنی رحمت بنانا چاہتا ہون اور یہ کام ہوا ہوا پایا تب (یعنی اس کہنے کے متصل ہی) وہ حاملہ ہوئی اور اس حمل سے وہ دور مکان کنارہ ہوئی۔ پس اسکو درد زہ نے ایک درخت خرما (خشک) کے تنہ مین پہنچایا اور اس نے یہ کہا کاش مین اس سے پہلے مر جاتی

| | |
|---|---|
| فاتت بہ قومھا تحملہ قالوا یا مریم لقد جئت شیئا فریا یا اخت ھارون ما کان ابوک امرء سوء وما کانت امک بغیا فاشارت الیہ قالوا کیف نکلم من کان فی المھد صبیا قال انی عبد اللہ اتنی الکتب وجعلنی نبیا الخ (مریم ۲۶) | اور ہوئی سیری ہوتی اسکے نیچے (کی جا) سے جبریل یا مسیح نے پکارا تو غم نہ کر تیرے نیچے (کیجانب) خدا نے نہر (جاری) کردی ہے تو اس تنہ کو ہلا یہ تازہ کھجوریں تجھپر گرائیگا (اسمیں سے) کھا اور وہ پانی پی اور آنکھیں ٹھنڈی کر۔ اگر تو کسی بشر کو دیکھے تو (اشارہ سے) کہدے کہ میں خدا کی نذر مانی ہے آج میں انسان سے کلام نہ کرونگی۔ پس وہ لڑکے کو |

قوم کے پاس اُٹھا لائی۔ لوگ بولے اے مریم (یہ) تو بہتان باندہ لائی اے ہارون کی بہن تیرا باپ برا آدمی نہ تہا اور نہ تیری ماں بدکار تھی (یعنی پھر تو یہ بچہ پیدا کیونکر لائی) اُسنے لڑکے کی طرف اشارہ کردیا وہ بولے ہم اس سے کیونکر کلام کرینگے جو گہوارہ میں لڑکا ہے۔ وہ لڑکا خود ہی بول اُٹھا میں خدا کا بندہ ہوں مجھے خدا نے کتاب دی ہے اور مجھے نبی کیا الخ۔

**یہ ظاہر** الفاظ قرآن کا ترجمہ ہے جسمیں کسیکو جائے خلاف وکلام نہیں ہے **مگر ازانجملہ** چار باتوں میں مخاطب کو علماء اسلام کے برخلاف کلام ہے اسلئے اُن باتوں کو قبل نقل کلام مخاطب مدلل کرنا مناسب سمجھا گیا ہے **اول** یہ کہ حمل اس کہنے کے متصل ہی ہوا **دوم** یہ کہ مسیح کے پیدا ہوتے ہی مریم اُسکو قوم کے پاس اُٹھا لائی۔ **سوم** یہ کہ یہودیوں نے اُسیوقت ان پر زنا کی تہمت لگائی۔ **چہارم** یہ کہ اُسیوقت مسیح نے اُنکی جوابدہی کی۔ **ان** سب باتوں کا ثبوت سیاق والفاظ قرآن میں پایا جاتا ہے چنانچہ تفصیل وار قلم میں آتا ہے۔

**پہلی بات کے ثبوت پر** حرف (ف) شاہد ہے جو آیۂ فحملتہ میں وارد ہے اور وہ محاورہ عرب میں ترتیب بلا مہلت کے لئے استعمال کیا جاتا ہے۔

امام رازی نے تفسیر کبیر میں بیان مدت حمل میں چند اقوال نقل کرکے فرمایا ہے کہ ابن عباس کا یہ قول

| | |
|---|---|
| وھو قول ابن عباس رض ایضا کانت مدة الحمل ساعة واحدة ویمکن الاستدلال علیہ من | ہے کہ حمل ایک ساعت کا تھا۔ پھر اسپر دو دلیلوں سے استدلال کیا ہے اول دلیل پیش کی ہے کہ ان الفاظ |

وجہین (الاول) قوله تعالى فحملته فانتبذت به فجاءها المخاض فناداها من تحتها والفاء للتعقيب فدلت هذه الفاءات على ان كل واحد من هذه الاحوال حصل عقيب الاخر من غير فصل وذلك يوجب كون مدة الحمل ساعة واحدة - (الثانی) ان الله تعالى قال في وصفه ان مثل عيسى عند الله كمثل آدم خلقه من تراب ثم قال له كن فيكون فثبت ان عيسى ع كما قال الله تعالى له كن فيكون وهذا مما لا يتصور فيه مدة الحمل وانما تعقل تلك المدة في حق من يتولد من النطفة

مین حرف ف وارد ہی جس سے معلوم ہوتا ہے کہ یہ حالات ایکدوسری کے بعد بلا فصل واقع ہوی ہین دوسری دلیل کا بیان یہ کہ خدا تعالی نے حضرت عیسی کو حضرت آدم کی مثل کہا ہی جنکو مٹی سے پیدا کیا پہر کہا ہو جا تو وہ ہوگیا اس سے ثابت ہوتا ہے کہ عیسی بھی آدم کی طرح کن فیکون سے پیدا ہوئی ہین جسمین معمولی مدت حمل متصور نہین -

دوسری بات کے ثبوت پر بھی یہی ف دلیل ہے کیونکہ اسکا شروع دبیان بہی اسی ف سی بلفظ فاتت به قومها تحمله ہوا ہے اور نیز لفظ تحمله (یعنی اُٹھالائی) اس بات پر کامل دلیل ہے عرفاً وعادتاً چہوٹے بچون کو ہی اوٹھایا جاتا ہے بڑی عمر کے جوان لوگون کو بلا عذر بیماری وغیرہ کے کوئی اُٹھا کر نہین لاتا اسی نظر سے مفسرین نے بیان کیا ہے کہ وہ اُسیوقت اُنکو اٹھا لائی اور اسیوقت یہودیون نے تہمت لگائی تفسیر درمنثور مین بروایت حاکم وبیہقی کے ابن عباس وابن مسعود سی نقل ہے کہ جب مریم

عن ابن عباس وابن مسعود فلما ولدته ذهب الشيطان فاخبر بنی اسرائیل ان مریم ولدت فلما ارادوها على الكلام اشارت الى عيسى فتكلم فقال انی عبد الله آتانی الكتاب (درمنثور مختصرا)

واخرج عبد بن حميد عن عمرو بن ميمون قال ان مريم لما ولدت اتت به قومها فاخذوا الحجارة

نے حضرت عیسی کو جنا تو شیطان نے بنی اسرائیل کو خبر دی کہ مریم نے بچہ جنا ہے جب اُنہون نے حضرت مریم سے بات چیت کی تو اُنہون نے حضرت عیسی کے طرف اشارہ کیا تب حضرت عیسی نے یہہ بات کہی کہ مین خدا کا بندہ ہون تا آخر - اور بروایت عبد بن حمید عمرو بن میمون سے نقل کیا ہی کہ جب مریم ع نے بچہ جنا تو اسکو قوم کے پاس اُٹھا لائی وہ اُسکو پتھر

لہ مرہا فاشارت الیہ متکلم فتزلوھا (در منثور) مارنے لگے مریم نے حضرت عیسیٰ کیطرف اشارہ کیا

وہ بولے تو انہون نے اسی چھوڑا۔ ایسا ہی عامہ تفاسیر مروجہ **بیضاوی** - **معالم** -

**کبیر** وغیرہ مین بیان کیا ہے کہ مریم کا مسیح کو اٹھالانا اسی زمانہ پیدائش مین ہوا ہی۔ اور جوان کتب

مین چالیس دن نفاس کے گزر جانے کے بعد اٹھالانیکی روایت نقل کی ہے وہ ہماری مدعا کے منافی

نہین اسکا بیان بضمن جواب ابحاث مخاطب عنقریب آتا ہی۔

**تیسری بات** کا ثبوت بہی قرآن کے الفاظ وسیاق مین موجود ہے کہ مریم مسیح کو قوم کے پاس

اٹھالائی تو انہون نے مریم سے کہا کہ تیرا باپ برا نہتا اور نہ تیری مان بدکار تھی تو نے ایسا کام کیا۔

**لفظ فری** جو اس موقع پر بولا گیا ہے جیسا کہ مختلق ومفتری کے مستعمل مین ہوتا ہی ویسا ہی

امر عظیم وعجیب کے معنی مین مستعمل ہوتا ہے (چنانچہ قاموس مین دونون معنی بیان کئے ہین) **مگر** جبکہ اسکی

تائید مین مریم کے مان باپ کا زانی وبدکار نہونا بیان کیا گیا ہے اور مریم علیہا السلام پر ارتکاب خلاف سیرت

والدین کا الزام قایم کیا گیا ہے تو اس سے یقیناً معلوم ہوا کہ اس مقام مین لفظ فری سے وہی معنی اول

مختلق ومفتری کے مراد ہین اور اس سے یہودیون کی غرض تہمت وبہتان مریم علیہا السلام ہے جسکو

خدا تعالیٰ آیہ علی مریم بہتاناً مین حکایت فرماتا ہے ؛

**اسکی مثال** بعینہٖ ایسی ہے جیسے کسی لڑکے کو جسکے مان باپ چور نہون کہا جاتا ہے کہ تیرے مان باپ

تو چور نہ تھے تو نے یہ کیا کام کیا تو اس سے یہی مراد ہوتی ہے کہ تو نے چوری کیون کی یا کسی ظالم

لڑائی کرنیوالے کو کہا جاتا ہے کہ تیری مان باپ تو لڑاکے نہ تھی تو اس سے بھی مراد ہوتی ہے کہ

تو نے لڑائی کہان سے سیکھی وعلی ہذا القیاس۔

اسی سیاق والفاظ کے لحاظ سے مفسر ابن سلام نے اس آیۃ کی تفسیر مین وہی کہا ہی جو ہمنے بیان کیا ہے

روی انھم لما رأوھا ومعھا عیسیٰ قالوا لقد جئت شیئاً فریاً فیحتمل ان یکون المراد شیئاً عجیبا خارجا عن العادة من غیر اب ویحتمل ان یکون مرادھم شیئاً عظیماً منکراً

امام رازی تفسیر کبیر مین فری کے معنی امر منکر قرار دیکر اسکی ثبوت مین اسی قول مابعد کو کہ تیرا باپ برا نہ تھا اور نہ تیری مان

# اشاعۃ السنۃ النبویۃ

علی صاحبہا الصلوۃ والتحیۃ

نمبر سوم — جلد چہارم

بابت ربیع الثانی ۹۸ھ مطابق مارچ ۸۱ء


وهذا اظهر لقولهم بعده يا اخت هارون ما كان ابوك الخ (کبیر صفحہ ۵۲۲ جلد ۵)

بدکار تھی پیش کیا ہے۔

اور اس امر منکر سے **زنا مراد** ہونا اور اس اتہام

کا اسیوقت مین پایا جانا آپ نے سورہ (نساء) کی تفسیر مین بیان کیا ہے چنانچہ فرمایا ہے کہ انہون نے

نسبوا مريم الى الزنا فالمراد بقوله وبكفرهم هو انكارهم قدرة الله تعالى وبقوله وقولهم على مريم بهتانا عظيما نسبتهم اياها الى الزنا وانما صار هذا الطعن بهتانا عظيما لانه ظهر عند ولادة عيسى عليه السلام من الكرامات والمعجزات ما دل على برأتها من كل عيب نحو قوله وهزي اليك بجذع النخلة تساقط عليك رطبا جنيا ونحو كلام عيسى عليه السلام حال كونه طفلا منفصلا عن امه فان كل ذلك دلائل قاطعة على براءة مريم عليها السلام من كل ريبة فلا جرم وصف الله تعالى طعن اليهود فيها بانه بهتان عظيم

مریم کو زنا کی طرف منسوب کیا اُنکی کفر سے مراد انکار قدرت خدا ہے اور بہتان سے مراد مریم کا زنا کی طرف منسوب کرنا۔ یہہ طعن بہتان عظیم اسلئے ہوا کہ ولادت مسیح کے وقت کرامات و معجزات بقدر ظاہر ہوئی تھی کہ اس سے مریم کا ہر عیب پاک ہونا معلوم ہو گیا تھا جیسے خشک درخت کا خرما گرانا اور مسیح کا بچپن مین کلام کرنا۔ یہ مریم کے ہر عیب سے برات پر قطعی دلائل ہین اسلئے خدا نے یہود کے اس طعن کو بہتان عظیم کہا۔

ما كان ابوك امرء سوء قال ابن عباس اي ما كان ابوك زانيا وما كانت امك بغيا اي زانية فمن اين لك هذا الولد

اور تفسیر **معالم** مین ہے ابن عباس نے معنی آیہ مین فرمایا تیرا باپ زانی نہ تہا اور تیری ماں زانیہ نہی پھر تجہے بچہ کہان سے ہوا۔

ما كان ابوك امرء سوء وما كانت امك بغيا زانية حتى نقول انك تابعت في تلك الفاحشة احد ابويك (جامع البيان)

اور جامع البیان مین ہے تیرا باپ بدکار نہ تہا تیری ماں زانیہ نہ تہی تاکہ ہم کہین کہ تو اس کام مین والدین مین سے کسی کی تابع ہوئی۔


مطبوعہ ریاض ہند پریس امرتسر

چوتھی بات کی ثبوت پر بھی سیاق والفاظ قران کی شہادت موجود ہے طعن یہودیون کے جواب مین مریم علیہا السلام کا مسیح کیطرف اشارہ کرنا اور اسکے جواب مین انکا یہ کہنا کہ ہم لڑکے سے کیونکر بات کرین اُسے حرف (ف) سے شروع کیا گیا ہے۔ اسی سیاق کی دست آویز سے مفسرین نے لکھا ہے کہ یہ مکالمہ مسیح کا اسی موقع پر ہوا ہے۔

تفسیر کبیر مین ہے جب یہودیون نے مریم علیہا السلام کے زجر و ملامت مین مبالغہ کیا تو وہ چپ ہو رہین اور مسیح کی طرف اشارہ کیا یعنی تمہاری بات کا یہی لڑکا جواب دیگا۔ تب وہ سخت خفا ہوئے اور بولے یہ اسکا ہم سے ہنسی کرنا اسکی زنا سے بدتر ہے مسیح نے جب یہ بات سنی تو دودھ پینا چھوڑ دیا اور انکی طرف متوجہ ہوا اور اُن سے ہمکلام ہوا۔ کہتے ہین کہ اسوقت سے پیچھے پھر وہ کبھی نہین بولا — یہانتک کہ اُس عمر کو پہنچا جسمین بچے بولنے لگتے ہین۔ اور لفظ کان اس مقام مین بمعنی حصل و جد ہے یعنی موجود ہوا اور پایا گیا۔

انهم لما بالغوا في توبيخها سكتت واشارت اليه اي عيسى عليه السلام اي هو الذي يجيبكم اذا نطقتم وعن السدي لما اشارت اليه غضبوا غضبا شديدا وقالوا لسخريتها بنا اشد من زناها وروي انه كان يرضع فلما سمع ذالك ترك الرضاع واقبل عليهم بوجهه واتكأ على يساره واشار بسبابته وقيل كلمهم بذالك ثم لم يتكلم حتى بلغ مبلغا يتكلم فيه الصبيان كيف نكلم من كان في المهد صبيا اي حصل فكان ههنا بمعنى حصل ووجد۔

(تفسیر کبیر صفحہ ٥٠٧ جلد ٥)

تفسیر معالم مین ہے ابن عباس نے فرمایا ہے جبکہ مریم کے پاس کوئی دلیل نہ تھی تو اُس نے مسیح کی طرف اشارہ کیا تاکہ اُسکا کلام مریم کے لئے سند ہو جاوے اسی تفسیر مین ہے کہ جب مریم نے مسیح کیطرف اشارہ کیا تو انہون نے کہا کہ باوجود اس فعل کے ہمسے ہنسی کرتی ہے ہم ایسے شخص سے کیونکر کلام کرین جو گہوارہ مین لڑکا ہے اس گہوارہ سے

لما لم تكن لها حجة اشارت اليه ليكون كلامه حجة لها وفي القصة لما اشارت غضب القوم وقالوا مع ما فعلت اتسخرين بنا ثم قالوا كيف نكلم من كان في المهد صبيا اي من هو في المهد وهو حجرها وقيل هو المهد بعينه وكان بمعنى هو قال

ابو عبیدۃ کان صلۃ ای کیف نکلم صبیًا فی المھد وقد یجئ کان حشو فی الکلام لامعنی لہ کقولہ ھل کنت الا بشرا رسولا ای ھل انا فلما سمع عیسی کلامھم ترک الرضاع واقبل علیھم وجعل یشیر بیمینہ قال انی عبد اللہ الخ۔

مان کی گود مراد ہے یا بعینہ گہوارہ اور یہان لفظ کان بمعنے ہو ہو ابو عبیدۃ (امام علم لغت) نے کہا لفظ کان یہان زائد ہے اور کان کلام مین زاید آیا کرتا ہے جیسے اس آیۃ مین (ھل کنت الا بشرا رسولا ای ہل انا) یعنی مین صرف بشر رسول ہون جب حضرت عیسے انکی بات سُنی تو دودہ پینا چہوڑ دیا اور ان پر متوجہ ہوا اور کہا مین خدا کا بندہ ہون الخ۔

اور تفسیر بیضاوی مین لکہا ہے مریم نے عیسی کیطرف اشارہ کیا کہ اس سے کلام کرو تاکہ تمہین جواب

فاشارت الیہ ای عیسے علیہ السلام ای کلموہ لیجیبکم قالوا کیف نکلم من کان فی المھد صبیا ولم یعھد صبی فی المھد کلمہ عاقل۔ وکان زائدۃ او تامۃ او دائمۃ کقولہ تعالے وکان اللہ علیما حکیما او بمعنی صار (بیضاوی)

دے وہ بولے ہم ایسے شخص سے کیونکر کلام کرین جو گہوارہ مین لڑکا ہے اور ایسا کوئی لڑکا نہین ہوا جس سے دانا مخاطب ہوا ہو لفظ کان اس آیۃ مین زائد ہے یا تامہ ہے (بمعنی موجود اور پایا گیا) یا دایمہ ہے جیسے اس آیۃ مین کان اللہ علیما حکیما یا بمعنی صار ہے یعنی ہو گیا

اس بیان کی تصدیق و تائید مین ایک حدیث صحیح صریح وارد ہے جسکا حاصل یہ ہے کہ آنحضرت صلعم نے فرمایا ہے تین شخصون نے گہوارہ مین کلام کیا ہے (۱) حضرت عیسی علی نبینا وعلیہ السلام

عن النبی صلعم قال لم یتکلم فی المھد الا ثلثۃ عیسی وکان فی بنی اسرائیل رجل یقال لہ جریج الخ صحیح البخاری کتاب الانبیاء ط ۴۸۹ وغیرہ

(۲) وہ لڑکا جسکو لوگون نے ناحق جریج زاہد بنی اسرائیل کا لڑکا کہا تہا (۳) ایک عورت بنی اسرائیل کا لڑکا۔

شاید یہان نصاری یا انکی تقلید سے جناب مخاطب یہ بحث کرین کہ مسیح کا مہد مین کلام کرنا

انجیل مین مذکور نہین ہے اور نہ عیسائیون مین مشتہر ہے اگر یہ امر واقع ہوتا تو مسیح کے ماننے والون مین جنہون نے انکو خدا بنا دیا کیون مشہور نہ ہوتا اسکا

**جواب** تفسیر نیشاپوری مین یہ دیا ہی کہ اس موقع پر حاضرین کم تھے جنسے اخفاء بعید نہ تھا اور اگر وہ اسکو ذکر بھی کرتے تو اُن کے مخالف (اکثر یہود) انکو جھٹلاتے اور مریم پر بہتان لگاتے اسلیے وہ چپ رہے پھر یہ امر دیسا اکثر لوگون پر مخفی رہا یہانتک کہ قرآن نے

> وكان الحاضرون جمع قليل ولا يبعد في مثلهم التواطؤ على الاخفاء وبتقدير ان يذكروا ذلك فان غيرهم كانوا يكذبونهم في ذلك وينسبونهم الى البهت فهم ايضا قد سكتوا لهذه العلة فلهذا لا جرم بقي الامر مكتوما الى ان نطق القرآن بذلك (تفسیر نیشاپوری)

**مین لکھتا ہون** اس جواب کی تائید خود انجیل مین موجود ہے جسکا بیان صفحہ ۵۴ مین ہو چکا ہے اب اہل ایمان و انصاف کو یہ سوچنا بکار ہے کہ ایسی حالت مین عیسائیون کا اس امر سے ساکت رہنا لائق اعتماد و احتجاج ہے یا خدا و رسول کا بیان کرنا **ان چارون** باتون کی بحث و بیان سے ثابت ہوتا کہ جو کچھ ہمنے سورہ مریم سے بیان کیا ہے ظاہر معنی الفاظ قرآن و سیاق قرآن ہے جس سے بخوبی ثابت ہے کہ خدا تعالیٰ نے مبنی و منشاء دعوی فریقین کے وجود کو قرآن مین تسلیم کر لیا ہے (۱) جو اس سے فریقین نے نتیجہ نکالا ہے اس کو رد کیا ہے جسکا بیان معروض ذیل ہے۔

**نتیجہ مخترعہ فریقین** (جو بلا پدر پیدائش مسیح سے فریقین نے نکالا ہے) کا **ابطال** و رد خدا تعالیٰ نے اس بیان سے **فرمایا** ہے کہ بلا پدر پیدا ہونا نہ اس بات کا مقتضی ہے کہ مسیح خدا یا فرزند خدا ہو اور نہ اس امر کا مثبت و مستلزم کہ معاذ اللہ وہ ناجائز طور پر پیدا ہوا ہو۔ یہ شبہ تب ہو جبکہ خدا تعالیٰ کی قدرت ظاہری اسباب مین منحصر و محدود ہو۔ وہ بلا پدر فرزند پیدا کر سکے یا بلا اصل و مادہ سابق کوئی چیز وجود مین نہ لا سکے۔ اُس نے آدم کو مادر و پدر دونون کے سوا پیدا کیا اور آسمان و زمین کو نئے سرے ایجاد کیا پھر بلا پدر فرزند پیدا کرنا اُسپر کیا مشکل ہے اور اگر بلا پدر[۱] پیدا ہونے سے خدا ہونا لازم آتا ہے

---

(۱) اس تقریر ابطال نتیجہ عیسائیون کو جناب مخاطب نے بھی پسند کیا ہے۔ اور اسکا مطلب اس تقریر سے ادا فرمایا ہے اگر بالفرض تم بوجہ بن باپ پیدا ہونیکے حضرت عیسیٰ کو خدا کا بیٹا مانتے ہو تو حضرت آدم کو جو بن ماں باپ کے پیدا ہوئے ہین بدرجہ اولی خدا کا بیٹا ماننا چاہیے اور جب تم حضرت آدم کو خدا کا بیٹا نہین مانتے تو حضرت عیسیٰ کو صرف بن باپ کے پیدا ہونے سے کیون خدا کا بیٹا مانتے ہو۔

تو عیسائیون مین آدم کو بسبکی باپ کے ساتہ مان بہی نہ تہی کیون خدا نہین مانا جاتا۔ اس بیان بابرہان کو خداتعالی نے اِن مختصر الفاظ سے ادا کیا ہے کہ عیسیٰ کے مثل خدا کے نزدیک ایسی ہی جیسے آدم جسکو خدا نے مٹی سے بنایا پہر اسکو کہا تو انسان ہو جا پہر وہ انسان ہو گیا۔

ان مثل عیسے عند اللہ کمثل ادم خلقہ من تراب ثم قال لہ کن فیکون (آل عمران ۶)

اور فرمایا وہ اللہ آسمان و زمین کا نئی سرے پیدا کرنیوالا ہے اسی بیٹا کیونکر ہو سکتا ہے اُسکی بیوی تو ہے ہی نہین

بدیع السموات والارض انی یکون لہ ولد ولم تکن لہ صاحبہ (انعام ۶ ع ۳)

تفسیر مظہری معالم۔ کبیر وغیرہ مین آیۃ اول کی تفسیر مین کہا ہے کہ یہ آیۃ وفد نصاری نجران کی شان مین نازل ہوئی جو آنحضرت صلعم کے پاس آئے اور آنحضرت صلعم کو خدا کا بندہ کہنے پر آشفتہ ہوئے اور کہنے لگے کہ تم نے ایسا ہی کوئی انسان دیکہا ہے جو بغیر باپ پیدا ہوا ہو جس پر یہ آیت نازل ہوئی۔

نزلت الایۃ فی وفد نجران لما قالوا لرسول اللہ مالک تشتم صاحبنا قال ما اقول قالوا تقول انہ عبد قال اجل ہو عبد اللہ ورسولہ وکلمتہ القاہا الی العذراء البتول فغضبوا وقالوا ہل رایت انسانا قط من غیر اب فانزل اللہ تعالی لالزامہم وافحامہم ہذہ الایۃ۔

اسی بیان خداوندی کے موافق حضرت مریم نے فرمایا ہے۔ تفسیر کبیر و نیشاپوری مین نقل ہے کہ جب یوسف نے مریم کو حاملہ پایا تو اسکو شک ہوا اور اس نے مریم سے پوچھا کہ بلا تخم بھی کبھی کھیتی ہوتی ہے اور بلا پدر بچہ پیدا ہوتا ہے۔ مریم نے جواب دیا کہ ہان ایسا ہو سکتا ہے پہلے زراعت خدا نے کس تخم سے پیدا کی۔ تخم اسی زراعت سے ہوا ہے نہ وہ زراعت کسی تخم سے۔ اور آدم اور حوا کہان سے پیدا ہوئے ان کے تو مان و باپ دونون نہ تھے۔ تب یوسف کا شک رفع ہوا۔

**بالجملہ** خداتعالی نے نتیجہ فریقین اور انکے دعاوی کے مبنی کو مسلم رکہہ کر اس نتیجہ کو بدست آویز قدرت کاملہ اور بذکر بعض تمثیلات رد کر دیا اور دونون فریق کے خیال کو باطل کر کے قطعی فیصلہ

حق فرمایا کہ مسیح نہ خدا ہے نہ خدا کا فرزند اور نہ مولود ناجائز بلکہ وہ خدا کے بندے ہین جو محض قدرت کاملہ سے بلا پدر پیدا ہوئے ہین ؛

یہہ اہل اسلام کا اس باب مین قرآن سے استدلال ہے اب **خلاصہ کلام مخاطب** جو اس استدلال کے مقابلہ دجواب مین آپ سے سرزد ہوا ہے نقل کیا جاتا ہے پہر اُسکے ذیل مین اسکا جواب قلم مین آتا ہے۔ آپ نے اس استدلال کے اِس جزو پر (کہ خدا تعالی نے وجود مبنی و منشاء دعاوی فریقین یعنی مسیح کے بلا پدر پیدا ہونیکو مان لیا ہے) نکتہ چینی کی ہے۔ اور جو ہمنے اِس جزو کے ثبوت مین سورہ مریم سے چار باتین نقل کی ہین انمین آپنے بحث کی ہے۔ **پہلی بات** (یعنی بشارت فرشتہ کی متصل حمل ہونے) مین آپ نے یہ **بحث** کی ہے کہ حرف ف جو فحملتہ مین ہے یہ لازم نہین آتا کہ بمجرد اس گفتگو کے حضرت مریم حاملہ ہو گئی تہین بلکہ پایا جاتا ہے کہ اِس گفتگو کے بعد مین وہ حاملہ ہوئین جس وقت کی یہ گفتگو ہے بلاشبہ حضرت مریم کو کسی بشر نے نہین چہوا تہا لیکن اسکے بعد اسکا خطبہ یوسف سے ہوا اور وہ حسب قانون فطرت یوسف سے حاملہ ہوئی تہین یہ ۳۶ تفسیر مین آپکے الفاظ ہین اور صفحہ ۳ مین آپنے فرمایا ہے کہ یہ بشارت رویا (یعنی خواب) کا واقعہ ہے۔ اور سینٹ متی کی انجیل سے بھی ایسا ہی مستنبط ہوتا ہے کیونکہ بموجب اِس انجیل کے یوسف کو بہی اِس حمل کی خبر خواب مین بذریعہ فرشتہ دی گئی تہی"۔ اور بصفحہ ۳۲ فرمایا کہ جس زمانہ مین بشارت ہوئی اس زمانہ مین بلاشبہ حضرت مریم کو کسی مرد نے نہین چہوا تہا بلکہ غالباً انکا خطبہ بہی یوسف سے نہین ہوا تہا مگر اُس سے یہ لازم نہین آتا کہ اسکے بعد بہی یہ امر واقعہ نہین ہوا۔

**اس بحث کا جواب** یہہ ہے کہ حمل کا بشارت کے متصل واقع ہونا ایسا لازم ہے کہ یہہ امر ف کے مفہوم مین داخل ہے چنانچہ ہمنے اسکی تائید و شہادت مین تفسیر کبیر کی عبارت نقل کر دی ہے آپکو اسمین نزاع تھی تو اسکے خلاف مین کسی کتاب نحو یا معانی یا تفسیر کی عبارت نقل کر دی ہوتی شاید آپنے اسکو دلیل سمجہا ہے جو بصفحہ ۳۵ بیان کیا ہے کہ در دزہ (جسپر آیۃ فاجاءها المخاض مین ف وارد ہے) حاملہ ہونیکے متصل واقعہ نہین ہوا۔ کیونکہ بشہادت انجیل لوک پوری مدت حمل

بعد مسیح کا تولد ہوا ہے اور تفسیر کبیر مین مدت حمل کے سات یا آٹھہ یا نو مہینے بیان ہوئی ہے اور
اگر ف سی ہر جگہہ اتصال زمانی مستنبط ہوتا تو اس جگہہ ف کو نہ لایا جاتا۔

مگر اس **دلیل** سے ف کا **اتصال** باطل نہین ہوتا۔ **اولاً** اسلیئے کہ جو پوری مدت حمل کا
انجیل مین ذکر ہے وہ ظاہر قرآن کے مقابلہ مین اہل اسلام کے نزدیک لایق اعتبار نہین ہے،
اور تفسیر کبیر مین اگرچہ روایات مدت حمل سات۔ آٹھ۔ نو مہینے کو بعض علماء سے نقل کیا ہے
مگر مصنف کے نزدیک مختار و مرجح مدت حمل ایک ساعت ہی چنانچہ بصفحہ (۵۸) تفسیر کبیر سے منقول
ہو چکا ہے

**ثانیاً** اسلیئے کہ اگر مدت حمل نو مہینے ہی مان لئے جاوین تو بھی دردزہ کا حمل کے متصل واقع ہونا
باطل نہین ہوتا۔ اتصال کے یہہ معنی نہین ہین کہ دو امر متصل مین مطلق تاخیر و تراخی نہ ہو بلکہ اسکے
معنی یہہ ہین کہ ان دونون مین کسی امر اجنبی کا حلول و تخلل نہ ہو پس اگر نو مہینے چہوڑ نو برس
بہی حمل رہتا اور پہر دردزہ واقع ہوتا تو بہی کہا جاتا کہ دردزہ حمل کے متصل واقع ہوا ہے۔ مگر
اس بات کے سمجہنے کو یوروپین ذہن و معلومات کافی نہین ہے۔ مشرقی علوم و خیال سے مناسبت
ضروری ہے سو یہان کہان۔

اور جو **ارشاد** ہوا کہ جسوقت یہ بشارت ہوئی تہی اُسوقت مریم کی یوسف سے منگنی بہی نہوئی
تہی یہ محض **مغالطہ** ہی جسکا بیان بصفحہ (۱۴) ہو چکا ہے ایسا ہی آپکا یہہ کہنا کہ وہ بشارت
خواب مین ہوئی تہی مغالطہ ہے لفظ رویا یا خواب اس موقعہ پر نہ قرآن مین ہے نہ انجیل مین
ہان یوسف کے پاس فرشتہ کا خواب مین ظاہر ہو کر حمل کی خبر دینا مذکور ہے اس سے یہہ ثابت
نہین ہوتا کہ مریم کے پاس بھی وہ خواب ہی مین آیا ہو +

**ایسا ہی** آپکا یہہ کہنا کہ اسوقت کے قول مریم سے کہ مجہہ کسی بشر نے مس نہین کیا یہ لازم نہین
آتا کہ اسکے بعد بہی یہ امر واقع نہین ہوا **مغالطہ** ہے اگرچہ صرف اس قول مریم سے یہ امر لازم
نہین آتا مگر اسکے بعد مس بشر کے وقوع کو ذکر نہ کرنے اور اس سے ساکت رہنے سے تو یقیناً لازم

آتا ہے کہ اسکے بعد ہی یوسف نے مریم کو مس نہین کیا اگر پیچھے کو مس واقع ہوتا تو اس موقعہ بیان پر ضرور اسکو ذکر کیا جاتا اور جبکہ باوجود ضرورت بیان اس سے سکوت ہوا ہے تو بحکم السکوت فی معرض البیان بیان مس بشر کا واقعہ نہونا عین بیان و منطوق قرآن ٹھہرا - اسکی مثال یہ ہے کہ زید کہتا ہے مینے چوری نہین کی - عمرو اسکی شہادت دیتا ہے کہ ہان زید نے چوری نہین کی اور اس سے زیادہ عمرو نے کوئی بات نہین کہی - اس شہادت عمرو سے ہر کسیکو (جو عمرو کو سچا اور عاقل سمجھتا ہے) یقین حاصل ہوتا ہے کہ زید چوری سے بری ہے - اسمین اگر کوئی تجویز کرے کہ اس شہادت سے فلان تاریخ تک زید کا چوری نہ کرنا مراد ہے - اور اسی تاریخ کی نظر سے عمرو نے یہ شہادت دی ہے اس سے بعد ہمیشہ کے لئے چوری نہ کرنا لازم نہین آتا تو اسکی یہ تجویز عمرو کی بد دیانتی یا حماقت کی مثبت ہے اور اس امر کی متضمن ہے کہ عمرو نے صرف اس تاریخ تک زید کے چوری نہ کرنے کو شہادت مین پیش کر دیا ہے اور جو اس تاریخ سے پیچھے اس سے چوری واقع ہوئی تھی اسکے بیان سے باوجود ضرورت سکوت اختیار کیا ہے اور بے دیانتی یا حماقت سے کام لیا

ایسا ہی بعینہ امر متنازعہ فیہ کا حال ہے - عیسائیون کا انجیل لوک و متی مین یہ دعوی تھا کہ جب فرشتہ نے مریم کو فرزند کا مژدہ دیا تو مریم نے تعجب کر کے کہا کہ میرے بیٹا کیونکر ہوگا جبکہ نہ مرد کو مین جانتی - فرشتہ نے جواب مین کہا کہ یہ خدا کے آگے ناممکن نہین ہے اور قبل ہمبستر ہونے شوہر کے اسکو حمل ہوگیا - خدا تعالی نے اس دعوی کی پوری شہادت دی اور اس بیان انجیل کے لفظ بلفظ تصدیق کر دی اور باوجود عادت مخالفت اہل کتاب کے اس امر مین انکی مخالفت نہین کی - نہ یہ فرمایا کہ یوسف نے مریم کو فلان وقت مس کیا اور نہ یہ فرمایا کہ حمل یوسف سے ہوا پس اس شہادت قرآن کی نسبت جناب مخاطب کا یہ کہنا کہ اسمین پہلی وقت کی حکایت ہے اور اسی وقت کی نظر سے یہ شہادت دی گئی ہے اور جو اسکے بعد یوسف نے مریم کو مس کیا تھا اسکو خدا نے قرآن مین ذکر نہین کیا بعینہ وہی تجویز ہے جو شہادت عمرو مین بیان ہوئی ہے در اصل ان خدا تعالی پر نافہمی و بے دیانتی کی تہمت و جرأت پائی جاتی ہے تعالی اللہ [illegible]

علواً کبیرا

اور اگر آپ کے نزدیک یہ اسکی نظیر نہین ہے تو آپ سے یہہ سوال ہے کہ آیۃ لم یمسسنی بشر مین تو مسیح کرنے زمانہ سابق ہی کا ذکر ہے پہر ذکرمس کرینکا جو زمانہ مابعد مین واقع ہوا ہے کون سی آیۃ مین پایا جاتا ہے براہ مہربانی اس آیۃ سے نشان دین یا اپنی تجویز کو اس تجویز کی نظیر سمجھکر خدا تعالی پہ الزام و اتہام نافہمی و بے دیانتی سے باز آدین ؛

**دوسری بات** (یعنی متصل ولادت مسیح کو اٹھا لانے) مین آپنے یہ بحث کی ہے کہ جملہ مفسرین تسلیم کرتے ہین کہ یہ واقعہ ولادت کے متصل واقع نہین ہوا اسکے بعد ہوا ہے کوئی مدت زمانہ مابعد کے چالیس دن قرار دیتا ہے چنانچہ تفسیر ابن عباس مین ہے ابو القاسم بلخی زمانہ عمر مراہق و قریب بلوغ قرار دیتا ہے چنانچہ تفسیر کبیر مین اُن سے منقول ہے اور ہم (خود بدولت) باستدلال اس آیۃ قرآن کے جسمین ذکر ہے کہ مسیح نے اُسوقت اپنے تئین نبی کہا زمانہ نبوت قرار دیتے ہین جو بشہادت انجیل لوک باب ۲ بارہ برس کی عمر ہے۔

**اس بحث کا جواب** یہ ہے کہ جملہ مفسرین کیطرف اس امر کا نسبت کرنا کہ وہ واقعہ متصل ولادت واقع نہین ہوا خلاف واقعہ ہے۔ ابن عباس و ابن مسعود و عمرو بن میمون وغیرہ مفسرین متاخرین سے صاف صاف منقول ہو چکا ہے کہ اٹھا لانا مسیح کا متصل ولادت واقع ہوا۔ ہان بعض مفسرین کا قول ہے کہ چالیس دن نفاس کے گذر جانیکے بعد مریم مسیح کو اٹھا لائی۔ مگر وہ روایت ظاہر قرآن کے مقابلہ مین لائق تسلیم نہین ہے اور اگر اسکو مان بہی لیا جاوے تو اس سے اتصال فوت نہین ہوتا اسلئے کہ اتصال کا فوت ہونا تخلل و حلول امر اجنبی سے متصور ہے اور چالیس دن نفاس کے خون ولادت کے ایام ہین اور شرعاً ولادت سے اجنبی نہین ہین بلکہ اسکے حکم مین اور اسیکے متعلقات سے ہین ـــ

اور **ابو القاسم بلخی کا قول** ظاہر قرآن سے بہت بعید ہے اسلئے نہ لائق تعویل ہے نہ قابل تاویل ـ

تفسیر کبیر سے جو آپ نے وہ قول نقل کیا ہے اسکی نسبت کہا ہے کہ ابوالقاسم کا قول بعید ہے

اما قول ابی القاسم البلخی فبعید لان الحاجة الی کلام عیسیٰ انما کانت عند وقوع التہمة علی مریم علیہا السلام

اسلیے کہ کلام مسیح کی حاجت بوقت تہمت مریم تھی یعنے چھوڑ کر عمر مراہق ہونیکے وقت انکا بولنا اسوقت کی تہمت کو کیونکر اٹھا سکتا تھا -

اب رہا آپکا **قول** کہ وہ واقعہ زمانہ نبوت کا ہے اور زمانہ نبوت عمر دوازدہ سالہ مسیح ہے سو محض بے بنیاد ہے نہ قرآن اسکا مصدق ہے نہ انجیل - قرآن مین اسوقت صغر سنی کے سوا کوئی زمانہ نبوت مسیح کا قرار نہین دیا انجیل لوک باب ۲ وغیرہ مین بھی یہ پایا نہین جاتا کہ بارہ برس سے پہلے مسیح نے نبوت کا دعوی نہین کیا - غایة الامر یہہ کہ اس عمر سے پہلے انہون نے ابلاغ احکام و مباحثہ نکیا ہو - اس سے یہ ثابت نہین ہوتا کہ اسوقت سے پہلے وہ نبی نہ تھے یا انہون نے نبوت نہین کیا - تفسیر کبیر مین عکرمہ سے نقل کیا ہے کہ مسیح کا حال صغر سنی مین یہ کہنا کہ مجھے خدا نے نبی کیا ہے اس معنی کر ہے کہ خدا نے میری تقدیر مین مجھے نبی کیا جسکا ظہور آیندہ ہوگا اگر وہ اس وقت نبی ہوتے تو شرایع و احکام بھی بیان کرتے - پھر اسکے جواب مین کہا ہے کہ جایز ہے

لم لا یجوز ان یقال بمجرد بعثته الیہم من غیر بیان شیء من الشرایع والاحکام جایز ثم بعد البلوغ اخذ فی شرح تلک الاحکام فثبت بہذا انہ لا امتناع فی کونہ نبیا فی ذلک الوقت وقولہ اتانی الکتاب یدل علی کونہ نبیا فی ذلک الوقت فوجب اجرائہ علی ظاہرہ - تفسیر کبیر ۳ صفحہ ۲۹۳ ملخصاً

اسوقت صرف نبوت بلا بیان احکام ہو گئی ہو پیچھے کر بعد بلوغ مسیح ان احکام نبوت کا بیان ہوا ہو - اس سے ثابت ہوتا ہے کہ اسوقت مین انکا نبی ہونا محال نہین تھا اور انکا قول مجھے خدا نے نبی کیا اسیوقت نبی ہونا بیان کرتا ہے پس اسکا ظاہری معنی پر حمل کرنا واجب ہے -

**تیسری بات** (یعنی اسیوقت مریم پر تہمت بدکاری لگائی جانی) مین آپنے یہ بحث کی ہے کہ زمانہ ولادت مسیح مین کسینے مریم پر بدکاری کی تہمت نہین لگائی بلکہ یہ تہمت تیسری صدی مین یہود سے سرزد ہوئی ہے جبکہ عیسائیون نے مسیح کو خدا کا بیٹا کہنے مین زیادتی کی اور لفظ فری آیہ لقد جئت

شیئاً فریا مین بمعنی بہتان نہین بلکہ بمعنے عجیب ہے اگر یہودی اس لفظ کو بمعنی بھتان وبدکاری بولتے تو حضرت مسیح اپنی مان مریم کی اس سے براءت کرتے۔
اس بحث کا جواب یہ ہی کہ تیسری صدی مین مریم کے متہم ہونے پر آپ نے کوئی شہادت وسند پیش نہین کی اور آپ کی روش وعادت سے معلوم ہوتا ہے کہ یہ بات آپنے کسی یہودی یا نصرانی سے لی ہے اور ظاہر قرآن سے سابقاً خوب ثابت ہوچکا ہے کہ اسیوقت ولادت مین مسیح کو اٹھا لانے پر یہودیون نے یہ بات کہی تہی۔ پہر اسکی مقابلہ مین کسی یہودی یا نصرانی کی بات کوئی مسلمان کب سن سکتا ہی۔ اور لفظ فری اگرچہ بمعنی عجیب وغریب بہی مستعمل ہوتا ہے مگر اس مقام مین ایسے قرائن سے وہ مستعمل ہوا ہے کہ اسکا بمعنی بہتان وبدکاری ہونا متعین ہے۔ اسکا ثبوت بہی مفصل ومدلل گذر چکا ہے۔
رہا آپکا یہ اعتراض کہ اگر وہ لفظ بمعنی بدکاری بولا گیا ہے تو مسیح نے اُسکے جواب مین مریم کو تہمت بدکاری سے کیون بری نکیا۔ **اسکا جواب** یہ کہ مسیح نے اس لفظ کا جواب اس طرح سے دیا ہے کہ اس سے تہمت بدکاری کا جواب بہی ادائی ہوا اور اس فساد عظیم کا بہی انسداد ہوا۔ جو غالیان اتباع مسیح سے وقوع مین آنیوالہ تہا۔ آپ فرماتے ہین مین خدا کا بندہ ہون خُدا نے مجھے کتاب دی اور نبی کیا اور مجھے برکت والہ بنایا اور مان کے حقمین محسن ونیکوکار کیا۔ جس سے مقصود یہ ہے کہ نہ مین خدا ہون نہ خدا کا فرزند مجھے بلا پدر مولود دیکھکر میرے اتباع اس ورطہ ضلالت مین نہ پڑین اور نہ مین مولود ناجائز ہون ایسا ہوتا تو ان کرامات کا مورد نہ بنایا جاتا اور نہ میری ماں مرحمت وکرامت ایسی فرزند کی محل ہوتی +
**تفسیر کبیر** مین لکھا ہے اسوقت براءت مریم کی سخت حاجت تہی مگر مسیح نے اسپر تصریح نہ کی بلکہ اپنی عبودیت پر تصریح کی گویا اُنہونے خدا سے تہمت ولد کا دور کرنا ازالہ تہمت والدہ سے بہتر سمجہا۔ اس مین والدہ کی تہمت کا

| ان الذی اشتدت الحاجة الیه فی ذلک الوقت انما هو نفی تهمة الزنا عن مریم علیها السلام ثم ان عیسیٰ لم ینص علی ذلک وانما نص علی اثبات |
|---|

عن جریۃ نفسہا کان جعل ازالۃ التہمۃ عن اللہ اولی
من ازالۃ التہمۃ عن الام - والتکلم بازالۃ ہذہ التہمۃ
عن اللہ یفید ازالۃ التہمۃ عن الام لان اللہ سبحانہ لا یخص
الفاجرۃ بولد فی ہذہ الدرجۃ العالیۃ والمرتبۃ العظیمۃ
واما التکلم بازالۃ التہمۃ عن الام لا یفید ازالۃ التہمۃ
عن اللہ فکان الاشتغال بذلک اولی -

بہی ازالہ ہوگیا - اسمین اسکی والدہ کی کرامت
کا اظہار ہے اور اگر وہ بدکار ہوتی تو محل
مرحمت و موہبت ایسی صاحب کرامت و
عالی درجت فرزند کی نہ ہوتی اور اگر وہ
صرف برائت والدہ مین کچہہ کلام کرتا تو
اس سے تہمت خدا کا ازالہ نہ ہوتا -

**چوتہی بات** (یعنی مسیح کی اسی حالت صغیر سنی مین کلام کرنی) مین بہی آپ کی یہی **بحث** ہی کہ مسیح نے حالت صغر سنی مین کلام نہین کیا جسکا جواب بخوبی دیا گیا **علاوہ** بر آن ایک بات آپنے یہ فرمائی ہے کہ معنی آیۃ کیف نکلم من کان فی المھد صبیا کے بلحاظ لفظ کان جو ماضی ہے یہ ہین کہ ہم ایسے شخص سے کیونکر کلام کرین جو گہوارہ مین لڑکا تہا اس سے یہ ثابت نہین ہوتا کہ وہ اس زمانہ تکلم مین بہی گہوارہ مین لڑکا تہا - **اس کا جواب** یہہ ہے کہ لفظ کان اس آیت مین زاید ہی جیسے آیۃ ھل کنت الا بشرا رسولا مین کنت زاید ہے چنانچہ بیضاوی معالم کبیر وغیرہ سے نقل ہوچکا ہے اس زیادت پر دلیل دوسری آیۃ ہے جسمین ارشاد ہے کہ مسیح گہوارہ مین کلام کریگا اور نیز یکلم الناس فی المھد وکھلا (آل عمران) وہ حدیث جو صفحہ (۶۷) مین نقل ہوچکی ہے آپنے اس آیت کو نہ سوچا اور بدست آویز لفظ کان کے زمانہ کلام سے پیشتر مسیح کا لڑکا ہونا تجویز کر دیا -

یہہ آپ کی **مباحث** اور اُن کے **جوابات** ہین جن سے بخوبی ثابت ہوا کہ جو آپنے تسلیم وجوہ و مبنی و منشاء دعوی فریقین پر نکتہ چینی کی ہے وہ **محض خیالات** و مجرد احتمالات مقابل ظاہر آیات ہین - اور ظاہر قرآن سے بخوبی ثابت ہی کہ خدا نے دعوی فریقین کے مبنی و منشاء کو قرآن مین مان لیا اور یہہ تسلیم کر لیا ہے کہ مسیح بغیر باپ کے پیدا ہوا ہے پہر اسکی لازمہ و نتیجہ کو جو فریقین نے اس نکالا تہا (کہ وہ خدا یا فرزند خدا ہین یا مولود نا جایز) باطل و رد کر دیا -

[illegible] الزام برائت مریم پر انکی شہادت کا بیان بضمن ثبوت تیسری بات کے بصفحہ (۶۵) گذرا - ہم حاشیہ

اور اگر جناب مخاطب اس امر کو باوجود اس کامل ثبوت کے نہ مانین اور مکابرانہ چال اختیار کرکے فرمادین کہ خدا تعالی نے وجود مبنی دعاوی فریقین کو قرآن مین تسلیم نہین کیا تو پہر مقام ادعا و استدلال سے اتر کر آپ سے یہہ سوال ہے کہ خدا نے وجود مبنی دعاوی فریقین کو قرآن مین تسلیم نہین کیا تو پہر کیا اسکو رد کیا یا رد و تسلیم دونون سے سکوت فرمایا - ؟

**شق اول** کو اختیار فرمادین تو قرآن مجید سے اس آیتہ کا نشان دین جسمین خدا تعالی نے وجود منشا دعاوی فریقین کو رد کیا اور یہہ فرمایا ہے کہ مسیح بلا پدر پیدا نہین ہوا بلکہ وہ یوسف کا بیٹا ہے اور اگر **شق ثانی** کو اختیار کرین تو آپ پر یہہ اعتراض (جسکا جواب آپ سے قیامت تک ادا نہ ہوگا) وارد ہے کہ جس حالت مین خدا تعالی نے منشا نزاع فریقین (جو اس مقدمہ مین بڑا بہاری امر تنقیح طلب تہا) کے رد و تسلیم سے سکوت فرمایا ہے - تو پہر اس تنازع مین فیصلہ کیا کیا ؟ اور وہ فیصلہ اثر و وقعت کیا رکہتا ہے ؟

ادنی جج عدالت ایسا فیصلہ نہین کرتا جسمین منشا نزاع فریقین کی تنقیح نہین کرلیتا ایسا کرے تو جج کو احمق سمجہا جاتا ہے اور اسکا فیصلہ نظر ثانی کے لئے مسترد ہوتا ہے -

پہر خدا تعالی احکم الحاکمین کے نسبت ایسے امر شنیع کا تجویز کرنا عاقل و منصف انسان سے کب متصور ہے اسکی **تشریح** ایک مثال سے کیجاتی ہے - زید نے عمر و پر چوری یا قتل عمد کا دعوی کیا اور منشا اس دعوی کا یہ بتایا کہ زید نے عمر کو اپنے گہر پر رات کیوقت نقب یا قتل کے آلات لئے ہوئے اور مال مسروق یا نعش مقتول کو اٹہائے ہوئے دیکہا ہے - اس مقدمہ مین اگر کوئی جج منشاء دعوی کی تحقیقات نہ کرے اور عمر کے زید کے گہر پر معہ آلات رات کو جانے اور مال مسروق و نعش مقتول اٹہانیکے وجود و عدم سے بحث نہ کرے اور ان افعال کے لوازم سے بحث کرے اور یہ کہے کہ رات کیوقت ایک بہلے آدمی کا کسیکے گہر جانا چوری کے لئے متعین نہین ہے اور مال مسروق کے اٹہانے سے بہی یہ لازم نہین آتا کہ وہی شخص چوری کا مرتکب ہے و بناء علیہ اسکو چوری سے بری کرے تو وہ جج احمق متصور ہوگا اور اسکے فیصلہ مسترد کیا جا

اور حکمہ اعلی سے اس مقدمہ مین تحقیقات منشاء دعوی کا کہ عمر و زید کے گھر رات کیوقت گیا ہے یا نہین اور اُس نے مال مسروق ونعش کو اٹھایا ہے یا نہین حکم نافذ ہوگا - پھر اگر ثابت ہوا کہ عمرو زید کے گھر پر گیا ہی نہین یا گیا ہے تو معہ آلات نہین گیا تو اسی سے دعوی زید خارج ہوگا اور ان افعال کو تسلیم کر کے نفی لوازم سے کام نہ لیا جاویگا اور اگر عمرو کا معہ آلات جانا اور مال مسروق ونعش کو اٹھانا ثابت ہوگا تو پھر ان افعال کے لوازم و معانی سے بحث کرنا ضروری ہوگا یہی حال مقدمہ مسیح کا ہے یہود و نصاری کا مسیح کے باب مین تنازع ہوا نصاری نے انکو خدا اقرار دیا اور یہودیون نے مولود ناجایز بتایا - اور اس تنازع کا منشا مسیح کے بغیر باپ پیدا ہونیکا ادعاء و خیال پایا گیا ہے اسمین جو خدا تعالی نے فیصلہ کیا ہے اسکی نسبت یہ کہنا کہ خدا نے منشا نزاع فریقین کے وجود و عدم سے تعرض نہین کیا صرف نفی لوازم سے کام لیا ہی و بناءً علیہ یہہ فیصلہ کیا ہے کہ مسیح کے بغیر باپ پیدا ہونیسے اسکا خدا یا مولود ناجایز ہونا لازم نہین آتا - خدا تعالی کو اس نادان جج کا ہمسر بنانا اور اس احکم الحاکمین پر یہ الزام لگانا ہے کہ اُس نے بینی و منشاء نزاع فریقین کو نہین سمجھا یا دیدہ و دانستہ اسکی تحقیق و تنقیح سے اغماض کر کے خلاف عقل فیصلہ کیا ہے - اور یہ امر جناب احکم الحاکمین کی نسبت کمال جرات و نہایت بے ادبی ہے لاجرم اعتراف اس امر کا کہ خدا تعالی نے اس فیصلہ مین منشاء نزاع فریقین کو رد یا تسلیم کر کے اس نزاع کا فیصلہ کیا ہے لازم و واجب ہی - پس پہلے تو بشہادت ظاہر قرآن ثابت کر دکھایا ہے کہ خدا تعالی نے وجود منشاء نزاع فریقین کو تسلیم کر کے نفی لوازم سے کام لیا ہے اور یہہ کہدیا ہے کہ بیشک مسیح آدم کیطرح بغیر باپ پیدا ہوا ہے اور وہ صرف مریم کا بیٹا ہے مگر اس سے اسکا خدا یا مولود ناجایز ہونا ثابت نہین ہو سکتا یہہ ہو تو چاہیے کہ آدم کو بھی خدا یا مولود ناجایز کہا جاوے مگر اسکا کوئی فریقین سے قایل نہین ہے - آپ کے نزدیک اگر یہ امر غلط ہی اور خدا تعالی نے وجود منشاء نزاع کو قرآن مین رد کر دیا ہے تو آپ اس آیۂ قرآن کا جسمین مسیح کے بلا پدر پیدا ہونیکو رد کر دیا اور یوسف کو مسیح کا باپ قرار دیا ہے نشان دین ؛

آپ کی کلام سے معلوم ہوتا ہے کہ نہ آپکو منشا نزاع فریقین کے قرآن مین رد ہونے کا
ادعا ہے نہ مسلم ہونیکا اعتراف بلکہ آپکے خیال مین خدا تعالی نے اس رد و تسلیم سے سکوت کیا ہے
اور بطور فرض محال اسکو فرض کرکے اسکی لازمہ و نتیجہ کو باطل کیا ہے چنانچہ بجواب روایت
وفد نجران کے جو بصفحہ (۶۹) منقول ہوئی آپ نے فرمایا ہے کہ اگر یہہ روایت صحیح مانی جاوے
تو اس سے یہہ لازم نہین آتا کہ آنحضرت نے حضرت عیسی کا بن باپ پیدا ہونا تسلیم کرلیا ہو کیونکہ
یہہ دلیل بطور دلیل الزامی کی ہے۔ دلیل الزامی مین اس سے بحث نہین ہوتی کہ جو مقدمہ مخالف
نے قایم کیا ہے وہ صحیح ہے یا غلط بلکہ اسکے مقابلہ مین ایک اور مقدمہ مسلمہ پیش کیا جاتا ہے جس سے
مخالف کی دلیل باطل ہوتی ہے۔ پس اسمقام پر یہہ دلیل الزامی اسطرح پر قایم ہوتی ہے کہ اگر
بالفرض ہم بوجہہ بن باپ پیدا ہونیکے تا آخر عبارت جو حاشیہ صفحہ (۶۸) مین گذری ہے۔ مگر یہہ
خیال کرنا خدا تعالے کو اُسی نادان ہم کا ہمسر بناتا ہے اور اس اعتراض کا مورد ٹھراتا کہ جس حالت مین
خدا کے نزدیک اور نفس الامر مسیح بن باپ پیدا نہ ہوا تہا تو خدا تعالی نے ایک امر غیر مسلم (اسکا بلا باپ
پیدا ہونا) کیون فرض کرلیا پہر بفرض اسکے وجود کے نفی لوازم و ابطال نتیجہ کے کیون درپے
ہوا۔ یہی کیون نہ کہدیا کہ مسیح تو یوسف کا بیٹا ہے اسکو بلا پدر صرف مان کا بیٹا کیون کہا جاتا ہے
اور اس سے اسکا خدا یا مولود نا جایز ہونا کیون نکالا جاتا ہے۔ اس صورت مین صرف ایک اس
لفظ کے کہنے سے (کہ یہہ تو یوسف کا بیٹا ہے) دونون فریق کا دعوی باطل ہوجاتا اور مثل یک گزو
دو فاختہ کا مضمون جلوہ دکہاتا۔ اور اگر بطور تنزل دلیل الزامی کا قایم کرنا منظور تہا تو یہی
اولاً دلیل تحقیقی کو قایم کرلیا ہوتا پہر اسکی تائید و متابعة مین دلیل الزامی کو پیش کردیا ہوتا اور یون
کہا جاتا کہ اولاً تو تمہارا خیال کہ مسیح بلا پدر پیدا ہوا ہے محض غلط ہے اور مسیح یوسف نجار کے تخم سے
پیدا ہوا ہے ثانیاً اگر بطور فرض محال اسکو فرض ہی کیا جاوے تو اس سے دعاوی فریقین
کا ثابت ہونا ممکن نہین ہے۔
اصلی و تحقیقی بات یہی (کہ مسیح بلا پدر پیدا نہین ہوا یوسف کے تخم سے پیدا ہوا ہے) تعرض نکرنا

اور برخلاف واقعہ مسیح کا بلا پدر پیدا ہونا فرض کر کے اسکے لازمہ و نتیجہ کو باطل کرنا اسی نادان
ہیچ کا سا کام ہے۔ اور الٹی ناک بتانا اور سیدھی راہ چھوڑ کر ٹیڑھی راہ اختیار کرنا اسیکا نام ہے
ہم جناب مخاطب سے قسم دیگر پوچھتے ہین کہ خدا کے نزدیک مسیح کا بلا باپ پیدا ہونا مسلم تھا۔
تو اس صورت مین ابطال خیال یہود و نصاری کے لئے یہہ کلمہ کہدینا کہ وہ یوسف کا بیٹا ہے
سہل و آسان و مختصر مقتضائے فصاحت و بلاغت قرآن تھا یا اسکو بطور فرض محال ماکر اسکے لوازم و
نتائج کو باطل کرنا۔ نخور و انصاف کو کام مین لادینگے تو اسی مختصر کلمہ کہدینے کو سہل و آسان
و مقتضائے فصاحت و بلاغت قرآن فرمائینگے۔ بناءً علیہ اگر خدا کے نزدیک مسیح بلا باپ پیدا
نہ ہوا تھا تو خدا تعالی کو (جو فصاحت و بلاغت قرآن مین مدعی اعجاز ہے) اس موقع پر مسیح کو
یوسف کا بیٹا کہنا واجب تھا جس سے بکلمہ واحد یہود و نصاری دونون کا خیال باطل ہوجاتا
اور بسبب رواج و عادت یہود و نصاری ان کو ابن مریم کہنا جایز نہ تھا۔

**بالجملہ** اول تو ظاہر قرآن سے مسیح کا بغیر باپ پیدا ہونا ثابت ہے اور الفاظ و سیاق قرآن کی
اسپر شہادت موجود ہے۔ اور جو اسمین جناب مخاطب نے نکتہ چینیان اور بحثین کی ہین وہ سب
مدفوع ہین اور اگر کوئی پھر بھی اس امر کو نمانے تو قرآن مین مسیح کے بلا پدر پیدا ہونے کو رد نکرنا
او مسیح کو کسی باپ کا بیٹا نہ کہنا تو پھر کسیکو ماننا پڑتا ہے اور یہہ عین مسیح کے بلا پدر پیدا ہونے
کی تسلیم ہے ؎

اس سے ثابت ہوا کہ استدلال اہل اسلام ظاہر قرآن سے بجمیع اجزاء بلا مزاحمت صحیح و قایم ہے
اور مسیح کا بلا پدر پیدا ہونا قرآن سے بخوبی ثابت ہے۔ آیندہ توفیق فہم منجانب ؎

جناب مخاطب نے قرآن کے اور الفاظ (جنسے مسیح کا بلا پدر پیدا ہونا ثابت ہوتا ہے) سے بھی
بحث کی ہے مگر چونکہ ہمنے ان الفاظ سے استدلال نہین کیا۔ اسلئے ان ابحاث مخاطب
کا نقل کرنا پھر ان کا جواب دینا ہمنے ضروری نہین سمجھا۔ ناظرین ان ابحاث کو ان ہی ابحاث
اور جنکا ہمنے جواب دیا ہے قیاس فرمادین ؎

خاتمہ مضمون التفرقہ بین الاسلام والزندقہ

# بیان حقیقت اصل ششم

(یعنی بیان بعث بعد الموت)

مسئلہ بعث بعد الموت کی نسبت مسلمانوں کا یہ اعتقاد ہے کہ مُردے جسموں کے ساتھ اُٹھائے جائینگے جیسے کہ پہلی دنیا میں آئے ہیں پھر انہی اجسام کے ساتھ نیک و بد کی جزا و سزا بہشت و دوزخ میں پاوینگے اور بہشت و دوزخ میں جسمانی نعیم و آلام ہونگے یہ اعتقاد ہی مسلمانوں کو خدا و رسول نے سکھایا ہے اور قرآن و حدیث میں بہ تفصیل تشریح آچکا ہے ؛

سورہ انبیا میں ارشاد ہوا ہے جیسے ہمنے خلائق کو پہلی دفعہ بنایا ہے ایسا ہی دوبارہ پیدا کرینگے ۔

كما بدأنا اول خلق نعيده (انبیاء ۱۰۴)

اور سورہ بنی اسرائیل میں ارشاد ہوا ہے منکر کہتے ہیں جب ہم ہڈیاں اور بوسیدہ ہو جاوینگے کیا ہم نئے سر سے اُٹھائے جاوینگے تو کہدے کہ تم پتھر یا لوہا یا اس سے بھی کوئی زیادہ سخت چیز ہو جاؤ (یعنی پھر بھی خدا تمکو زندہ کریگا) کہتے ہیں ہمیں کون دوبارہ پیدا کریگا ۔ تو کہدے وہ جس نے پہلی دفعہ بنایا ؛

وقالوا ءاذا كنا عظاما ورفاتا ءانا لمبعوثون خلقا جديدا قل كونوا حجارة او حديدا او خلقا مما يكبر في صدوركم فسيقولون من يعيدنا قل الذي فطركم اول مرة ۔ (بنی اسرائیل ۵۶)

اور سورہ یٰسین میں ارشاد ہے کہتے ہیں کون ہڈیوں کو زندہ کریگا جب وہ بوسیدہ ہو جاوینگی ۔ تو کہدے جس نے انکو پہلے پیدا کیا وہ زندہ کریگا ؛

قال من يحيي العظام وهي رميم قل يحييها الذي انشاها اول مرة (یسین ۵۶)

اس مضمون کی آیتیں قرآن میں نہایت کثرت سے موجود ہیں ۔ اور وہ اس صراحت و وضاحت کے ساتھ حشر جسمانی کے ثبوت میں بیان ہوئی ہیں کہ انکار و تاویل کی گنجایش نہیں ہے اسی لحاظ سے علماء اسلام نے بالاتفاق حشر جسمانی سے انکار و تاویل کو کفر ٹھہرایا ہے چنانچہ نمبر ۴ جلد ۲

ہین بصفحہ ۹۰ اور نمبر ۶ و ۷ و ۸ و ۹ جلد۳ مین اسکی تفصیل بخوبی ہوچکی ہے -
ایساہی نعماء و آلام بہشت کے جسمانی ہونیکی تفصیل و دلیل نمبر ۵ جلد۳ مین ہوچکی ہے
یہہ اہل اسلام کے اعتقادین اصول ایمان کے حقایق ہین - ان حقایق کا ناظرین اُن
حقایق سے جو آنریبل صاحب نے بیان کئے ہین موازنہ کرین - پھر انصاف سے داد دین کہ آپ
مسایل اسلام کے حقایق بیان کر رہے ہین یا اُن کی بیخ کنی کر رہے ہین تسپر یہہ دعوی
کہ اُمام غزالی تو بحث حشر اجسام و حسی نعیم و آلام سے طالبین متردین کو منع کرتے ہین
اور ہم اُنکے سامنے حشر و نعیم کے حقایق بیان کرکے اُن کے تردد کو ہٹاتے اور انکو اسلام
کیطرف بلاتے ہین آپ کے مونہہ سے کب زیب دیتا ہے -
نمبر ۷ جلد۳ صفحہ ۲۲۶ سے یہانتک امام غزالی کے اس قول کی کہ مؤل اصول مہمہ اسلام
کا فر ہے تفصیل و تائید ہے اب بقیہ اقوال امام غزالی کی تشریح و تائید قلم مین آتی ہے -
اسکے بعد امام صاحب نے فرمایا ہے تو جان لے کہ جن امور سے کفر ثابت ہوتا ہے اور جن

اعلم ان شرح ما یکفر به وما لا یکفر
به یستدعی تفصیلا طویلا یفتقر فیه
الی ذکر کل المقالات والمذاهب وذکر شبهة
کل واحد ودلیله ووجه بعده عن الظاهر
ووجه تاویله وذلک لا یحویه مجلدات
ولیس یتسع لشرح ذلک اوقاتی فاقنع
الان بوصیة وقانون اما الوصیة
فان تکف لسانک عن اهل القبلة ما
امکنک ما داموا قایلین لا اله الا الله
محمد رسول الله غیر مناقضین لها

سے نہین ہوتا اُنکی شرح ایسی تفصیل و تطویل چاہتی
ہے کہ ہمین ہر ایک قول و مذہب کو ذکر کرنا پڑتا ہے
جسپر کئی جلدین حاوی نہین ہو سکتی اور نہ ہمارے
اوقات مین اسکی شرح کی گنجایش ہے اسلئے
اب تو اس باب مین ایک وصیت اور ایک قانون
پر قناعت کر لی وصیت تو یہہ کہ تو اہل قبلہ
سے اپنی زبان کو روک جبتک وہ لا اله الا الله
محمد رسول الله کہین اور اسکی مخالفت نکرین
مخالفت کی صورت یہہ ہے کہ وہ رسول الله کا کسی عذر
سے یا بلا عذر جھوٹ بولنا تجویز کرین (جیسے منکرین

والمناقضة تجويزهم الكذب على
رسول الله لعذر او بغير عذر فان
التكفير فيه خطر والسكوت لا خطر
فيه - واما القانون فهو ان تعلم
ان النظريات قسمان قسم يتعلق باصول
العقايد وقسم يتعلق بالفروع واصول
الايمان ثلثة الايمان بالله تعالى وبالرسول
واليوم الآخر وما عداه فروع -
واعلم انه لا تكفير في الفروع اصلا الا في بعضها
تخطية كما في الفقهيات وفي بعضها تبديع
كالخطاء المتعلق بالامامة واحوال الصحابة
اعلم ان الخطاء في اصول الامامة و
تعيينها وشروطها وما يتعلق بها لا يوجب
شيء منها التكفير فقد انكر ابن كيسان اصل
وجوب الامامة ولا يلزم تكفيره ولا يلتفت
الى قوم يعظمون امر الامامة ويجعلون الايمان
بالامامة مقرونا بالايمان بالله ورسوله ولا الى
خصومهم المكفرين لهم بمجرد مذهبهم
في الامامة فكل ذلك اسراف اذ ليس في واحد
من القولين تكذيب الرسول اصلا ومهما وجد
التكذيب وجب التكفير وان كان في الفروع

حشر ونعیم والام جسمانی کہتے ہیں کہ حشر جسمانی ونعیم
والام حسی کا حقیقت میں تو وجود نہیں ہے مگر لوگوں کے
اسکے بیان میں عوام کی اصلاح وہدایت منصور ہے
اسلیے پیغمبر نے بحکم دروغ مصلحت آمیز اسکو بیان
کردیا ہے جو لوگ ایسے ہوں انکی تکفیر میں اندیشہ گناہ ہے
اور سکوت میں کوئی اندیشہ نہیں ہے - قانون تکفیر
یہ ہے کہ جن باتوں میں فکر ونظر کیجاتی ہے وہ دو قسم ہیں
ایک قسم متعلق اصول ایمان قسم دوم متعلق فروع
اصول ایمان تین ہیں (۱) خدا پر ایمان (۲) رسول
پر ایمان (۳) قیامت پر ایمان جنکو دوسرے محاورہ
میں توحید ونبوت ومعاد سے تعبیر کیا جاتا ہے انکے سوا
اور جو عقاید کی باتیں ہیں وہ ان اصول کے فروع
یعنی شاخیں ہیں - یہ جان لے کہ مسایل فروع
میں تو ہرگز تکفیر نہیں ہے ہاں بعض مسایل ہیں جیسے
فقہی مسایل ہیں نسبت بہ خطا اور بعض میں نسبت
بسوے بدعت جیسے خطا متعلق مسئلہ امامت وحالات
صحابہ ہے - یہہ جان رکھہ کہ اصول امامت اور اسکی
تعیین وشروط ومتعلقات میں خطا موجب تکفیر نہیں
ہے دیکھو ابن کیسان نے اصل وجوب امامت کو نہیں مانا
اور اسکی تکفیر لازم نہیں ہے اور اس باب میں وہ لوگ قابل
التفات نہیں ہیں جو اس امر کو بڑھاتے ہیں اور اس

فلو قال قائل البيت الذي بمكة ليس
هو الكعبة الذي امر الله تعالى بحجها
فهذا كفر اذ ثبت تواتراً عن
رسول الله صلعم خلافه فلو انكر
شهادة الرسول لذلك البيت بانه
الكعبة لم ينفعه انكاره بل نعلم قطعاً
بانه معاند في انكاره الا ان يكون
قريب عهد بالاسلام ولم يتواتر
عنده ذلك وكذلك من نسب ام المؤمنين
عايشة رضي الله عنها الى الفاحشة
وقد نزل القرآن ببراءتها فهو كافر لان
هذا وامثاله لا يمكن الا بالتكذيب فهذا
حكم الفروع واما الاصول الثلثة
فكل ما لم يحتمل التاويل في نفسه و
تواتر نقله فلا يتصور ان يقوم برهان
على خلافه فمخالفته تكذيب محض و
مثاله ما ذكرنا من حشر الاجساد
واحاطة علم الله تعالى بتفاصيل
الامور - وما يتطرق اليه احتمال
تاويل ولو بالمجاز البعيد فينظر فيه
الى البرهان فان كان قاطعاً وجب القول

ایماناً امامت کو ایمان خدا اور رسول کے ساتھ ملاتے ہین
اور انکے مقابل بہی قابل التفات نہین جو انکو اس مذہب کے
سبب کافر بتاتے ہین - دونون جانب مین زیادتی ہے ان دونو
قولون مین کسی جانب تکذیب رسول نہین پائی جاتی - اور جہان
تکذیب رسول پائی جاویگی وہان تکفیر ثابت ہو گی اگرچہ فروعات
مین ہو جیسے کوئی کعبہ کی نسبت کہے کہ جو گہر مکہ مین ہے
یہہ وہ کعبہ نہین ہے جسکے حج کا خدا نے حکم دیا ہے یہہ کہنا کفر
ہے اسلئے کہ آنحضرت سے اس گہر کا کعبہ ہونا متواتر ثابت ہے
پس جب وہ آنحضرت کی شہادت کعبہ کی نسبت نہین مانتا
تو یہہ اسکا انکار کار آمد نہین ہے بلکہ یقیناً معلوم ہے کہ یہہ شخص
ایسے انکار مین عمداً خلاف حق کرتا ہے ہان جو نیا مسلمان
ہو اور اسکو کعبہ کا حال معلوم نہو وہ اس حکم سے بری ہے
ایسا ہی وہ شخص جو عایشہ صدیقہ پر بہتان لگا دے (حالانکہ
قرآن نے انکو بری کر دیا ہے) کافر ہے یہہ امر بہی بدون
تکذیب ممکن نہین ہے - یہہ تو فروع کا حکم ہے - اب رہے مسایل
اصول سو انمین جو محتمل تاویل نہین اور بہ نقل متواتر ثابت
ہین انکے خلاف پر دلیل کا قایم ہونا ممکن نہین پس انکی مخالفت
محض تکذیب ہے اسکی مثال حشر اجسام و علم الٰہی متعلق جزئیات
ہے جنکے قایل کا کفر سابقاً مذکور ہو چکا ہے اور جو محتمل تاویل ہین
بطور مجاز بعید کیون نہون انکی دلیل تاویل کو دیکہنا چاہئے
اگر وہ دلیل قطعی ہے تو تاویل کا قایل ہونا واجب ہے ولیکن

لكن يكون في اظهاره ضرر العوام لقصور فهمهم فاظهاره بدعة وان لم يكن البرهان قاطعا ولكن مفيدا ظنا غالبا وكان مع ذلك لا يعظم ضرره في الدين كنفي المعتزلة الرؤية عن الباري تعالى فهذه بدعة وليس بكفر في الدين واما ما يظهر له ضرر

ولیکن اگر اظہار تاویل مین عوام کا قصور فہم کے سبب ضرر ہے تو اسکا اظہار بدعت ہی اور اگر وہ دلیل تاویل قطعی نہین ہے مفید ظن غالب ہی و مع ذلک اس تاویل کا دین مین ضرر سخت نہین ہی جیسے معتزلہ کا رویت باری کو بتاویل نفی کرنا تو یہہ تاویل بدعت ہی کفر نہین اور جس کا ضرر ظاہر ہو وہ محل نظر و اجتہاد ہی محتمل ہے کہ اُس سے کفر ثابت ہو یا نہو۔

اس بات کی تشریح امام صاحب نے بعض تمثیلات سے کی ہے پھر کہا ہے یہان ایک اور قاعدہ پر

فلا بد من التنبيه لقاعدة اخرى وهي ان المخالف قد يخالف نصا متواترا ويزعم انه مؤول ولكن تاويله لا انقداح له اصلا في اللسان لا على قرب ولا على بعد فذلك كفر وصاحبه مكذب وان كان يزعم انه مؤول

متنبہ کرنا ضروری ہے کہ کبھی مخالف نص متواتر سے مخالفت کرتا ہے اور یہہ سمجھتا ہی کہ وہ تاویل کرتا ہی ولیکن اسکی تاویل زبان عرب مین (قریب و یا بعید) کہین ظاہر نہین ہوتی ایسی مخالفۃ نص بھی کفر ہے اور اسکا مرتکب مکذب ہی اگرچہ وہ اپنی زعم مین مؤول ہے۔

**اس قول** پر مخاطب نے چھہ اعتراض کئے ہین جنمین ایک اعتراض نیا ہی باقی پانچ وہی پرانے اعتراض ہین جنکے جوابات ہم دے چکے ہین۔ پھر اُن پانچ اعتراضون مین سے پہلے چار اعتراضون کی بناء اسی ایک بات پر ہے کہ تاویل و تکفیر کے باب مین عندیہ و خیال مؤول کا لحاظ ضروری ہے کہ آیا وہ بزعم خود اپنی تاویل مین منکر و مکذب نبی ہے یا نہین جسکو ہم بتفصیل باطل کر چکے ہین گویا یہہ اعتراضات اعادہ اعتراضات سابقہ ہین اور تطویل بلا طائل و تحصیل حاصل۔

**اولاً** آپ یہہ تمہید فرماتے ہین کہ زمانہ امام غزالی سے آجتک لوگون پر یہہ آفت چھائی ہوئی ہی کہ لوگون کے اقوال لیکر اُن کا مطلب از خود قرار دیکر اُسپر تکفیر کو قرار دیتی ہین اور حقیقت مین کسی قول پر گو وہ کیسا ہی صریح ہو جب تک کہ اسکا قایل خود کفر و تکذیب رسول کا مدعی نہو فتوی کفر

نہیں دیا جاسکتا +

پھر اسپر چار اعتراض متفرع کرتے ہیں (۱) جو شخص کہتا ہے کہ خانہ کعبہ جو مکہ میں ہے وہ کعبہ نہیں ہے جسکے حج کا قرآن میں حکم ہے اگر وہ اپنے قول کا مطلب یہہ بیان کرے کہ جو خانہ کعبہ آنحضرت کے وقت میں تہا وہ نہیں رہا عبد اللہ بن زبیر کے وقت میں جل گیا جب ابن الزبیر نے بنایا حجاج نے اسکو ڈہایا - اب یہ خانہ کعبہ وہ نہیں ہے اسکے قول سے انکار یا تکذیب رسول کیونکر لازم آتی ہے جسپر امام صاحب نے بنا تکفیر قایم کی ہے +

(۲) جو عایشہ صدیقہ پر بہتان لگاتا ہے اگر وہ آیات قرآن (جو عایشہ کی براۃ میں نازل ہوئی ہیں) کی نسبت یہ لکھے کہ یہ حضرت عایشہ کے حقمین نازل نہیں ہوئی تو اسپر الزام انکار قرآن کیونکر عاید ہوسکتا ہے +

(۳) جو حشر اجسام و جنت و نار و علم خداوندی متعلق جزئیات کی نسبت امام صاحب نے فرمایا ہے کہ یہہ امور نص متواتر سے ثابت ہیں اُن کے خلاف پر برہان کا قایم ہونا ممکن نہیں ہے اسلئے انکا مؤول کافر ہے یہ امام صاحب کے نزدیک مسلم ہوگا اور ممکن ہے کہ مؤول کے نزدیک ایسا نہو یعنی یہہ امور نص متواتر سے ثابت نہ ہوں

(۴) جو امام صاحب نے فرمایا ہے کہ اگر دلیل تاویل قطعی ہو تو اسکو ماننا چاہئے اسمیں یہہ بیان نہیں فرمایا کہ کس کے نزدیک یعنی ممکن ہے کہ مؤول کے نزدیک ہر دلیل تاویل (خواہ کیسی ہو) قطعی ہو +

اعتراض پنجم - امام صاحب نے درصورت ضرر عوام تاویل مدلل بدلیل قطعی سے بہی منع کیا ہے لیکن اگر اکثر عوام ہی کے دل میں شبہات ہوں تو کیا کرنا چاہئے +

اعتراض ششم - امام صاحب فرماتے ہیں کہ جسکی تاویل لسان عرب کے موافق نہ ہو وہ مکذب ہے اگرچہ بزعم خود مکذب نہ ہو مگر وہ اسبات کو بہول گئے ہیں کہ جو لغات عرب بطور نقل ہم تک پہنچے ہیں وہ خود ظنی ہیں اور فراء و سیبویہ کی نقل سے پہنچے ہیں جسکی بحث مستوعب قاضی ابو الولید سے

تہمنے تفسیر مین نقل کی ہے پس ایسے ظنی امر پر تکفیر کی بنا کیونکر ہو سکتی ہے ؛

## الجواب

آپ کی **تمہید** اور پہلے **پانچون اعتراض** کا جواب تو ہم سابقاً بتفصیل تحریر کر چکے ہین اسمقام مین ان اعتراضات اور تمہید کی نقل کرنیسے مقصود صرف اس امر کا اظہار ہے کہ ان اعتراضات مین آپنے اعتراضات سابقہ کا اعادہ کیا ہے

تمہید اور پہلے چار اعتراضون کا جواب تو جلد سوم کے نمبر ۳ صفحہ (۲۱۳) اور نمبر ۸ صفحہ (۲۲۶) و ۲۳۳ مین موجود ہے جسمین صاف بیان ہے کہ منافقون اور مرتدون اور زندیقون کے فعل و قول سے باوجود انکے اعتراف کلمہ شہادت و اقامت شعار شریعت کی تکذیب و انکار نکالنا اور اسپر حکم کفر و ارتداد جاری کرنا آفت نہین ہے جسمین امام غزالی اور اُن سے پہلے علماء مبتلا ہین بلکہ یہہ عین اسلام کی ہدایت ہے جسپر آنحضرت صلعم اور اُن کے اصحاب اور انکے اتباع سلف اُمت کا عمل رہا ہے اور منکر قطعیات اور مؤول نصوص متواترہ (جیسے آیات حشر اجسام و علم باری متعلق جزئیات) گو اپنے زعم مین منکر و مؤول قطعی نہ ہو اور یہہ نصوص اُسکے نزدیک نصوص متواترہ نہون نفس الامر مین کافر ہے اور اسباب مین اسکی زعم و خیال و اعتقاد کا لحاظ ضروری نہین ہے ؛

**جواب سابق** سے **علاوہ** اعتراض اول و دوم کا جواب یہہ بھی ہے کہ منکر کعبہ کا بنظر منہدم ہو جانے کعبہ سابق کے کعبہ حال سے انکار کرنا و بناءً علیہ حج کعبہ حال سے انکاری ہونا اسکو تکذیب رسول سے بری نہین کرتا یقیناً معلوم ہے کہ رسول نے اسی کعبہ کا (خواہ سو بار منہدم ہو کر بنایا گیا ہو) حج فرض کیا ہے پھر بہانہ منہدم ہو جانے کعبہ سابق کے اس کعبہ کے حج سے انکار کرنا تکذیب رسول نہین تو کیا ہے ؟

اس انکار و تاویل کی **نظیر** یہ ہے کہ کوئی فرضیت نماز سے انکار کرے اور اس نماز کی جو قرآن مین مذکور ہے یہہ تاویل کرے کہ وہ نماز اختصاص ملک عرب اور زمانہ رسالت کے ساتھہ مخصوص ہے

پھر کیا یہہ شخص ایسی تاویل وانکار مین منکر قرآن ومکذب رسول نہین ہے - اسکے نظایر اور بہت
ہین جو نمبر ۷ جلد ۳ مین بصفحہ ۱۹۷ مذکور ہین - ایسا ہی جو شخص حضرت عایشہ پر وہ تہمت
جس سے انکو خدا ورسول نے بری کیا ہے ) لگادے اور آیات قرآن ( جنکا حضرت عایشہ
کی براءت مین نازل ہونا بشہادت رسول ثابت ہو ) ان کے حق مین نازل ہونا نمانے
مکذب رسول نہین تو کون ہے -

اور اگر کہو کہ یہہ شہادت آنحضرت کے تواتر سے ثابت نہین ہے تو اسکا جواب یہ ہے
کہ لفظی نہیں معنوی تواتر تو اسمین موجود ہے آنحضرت کے وقت سے اسوقت تک ہر عصر
وقرن مین حضرت عایشہ کا شہادت رسول ان آیات براءت کا مورد ہونا متوارث چلا آیا ہے
جیسے مین منصوص مہ نماز کا مصداق لفظ نماز ہونا -

اعتراض پنجم کا جواب نمبر ۷ جلد ۳ صفحہ ۲۱۷ مین موجود ہے جسکا حاصل یہہ ہے کہ امام صاحب
نے ان لوگون کو جنکو شک وشبہات پیش آتے ہین بحث تاویل سے منع نہین کیا بلکہ ان
لوگون کو منع کیا ہے جو اس بلا سے محفوظ ہین - اس تخصیص پر دلیل انکا وہ صاف وصریح
قول ہے جو آخر رسالہ تفرقہ مین انہون نے کہا ہے اور وہ سابقاً منقول نہین ہوا -
آپ فرماتے ہین اگر ہم مداہنت کو چھوڑدین اور بلا جانب داری حق لکھین تو یہہ ہے کہ علم
کلام مین ( جو بحث وتاویل کی جڑ ہے ) خوض کرنا
حرام ہے کیونکہ اس سے بہت آفتین پیدا ہوتی
ہین - ولیکن دو شخصون کے لئے جایز ہے - ایک
وہ جسکو خود شبہ پیدا ہو گیا ہو جو بدون علم کلام
زایل نہ ہو سکے اسکو رفع شبہ کے لئے اسکا استعمال
بقدر ضرورت جایز ہے -
دوسرا وہ جو خود کامل العقل ہے اور دین مین ثابت

واذا تركنا المداهنة ومراقبة الجوانب
صرحنا بان الخوض في الكلام حرام لكثرة
آفاته الا لاحد الشخصين احدهما رجل
وقعت له شبهة ليست تزول بكلام
قريب وعظي ولا بخبر نقلي فيجوز ان
يكون القول المرتب الكلامي رافعا
لشبهته ودواء لمرضه فاستعمله

وان اشتغل به فبقدر الحاجة ويحترز عنه السمع العجيب الذي لا يلبس به ذلك العلم فانه يوشك ان يحرك في نفسه انكارا والثاني شخص كامل العقل راسخ القدم في الدين يريد ان يحصل هذه الصنعة ليداوي به مريضا اذا وقعت له شبهة وليفحم به مبتدعا اذا نبغ فتعلم هذا الغرض من فروض الكفايات وتعلم قدر ما يزيل الشك في حق المتشكك فرض عين اذا لم يمكن اعادة اعتقاده

قدم وہ اس کلام کے ذریعہ سے اور لوگون کی شبہات مٹانے اور اہل بدعت کے ملزم کرنیکا قصد رکہتا ہو اسکو اس غرض کے لئے یہ علم سیکہنا فرض کفایہ ہے اور پہلے شخص کے لئے فرض عین اگر اسکے سوائے اسکے اعتقاد یقینی کا پہر آنا ممکن نہو —

**اعتراض ششم** کا جواب یہہ ہے کہ اگرچہ شاذ و نادر لغات ہم تک بواسطہ فراء و سیبویہ کے بطور نقل احاد پہنچے ہین مگر لغات مشہورہ جنکی معانی ہین کسیکا اختلاف نہین ہم تک بطریق شہرت و تواتر پہنچے ہین جنکو ہم بدو شعور سے آخر عمر تک کس و ناکس سے سنتے چلے آتے ہین اور انمین وساطت سیبویہ و فراء کا دخل نہین پاتے بلکہ اکثر خلایق نے اُن کے نام ہی نہین سُنے۔ لفظ ما اور اسکے معنی پانی لفظ ارض اور اسکے معنی زمین اور لفظ سما اُسکے معنی آسمان۔ لفظ جنت اور اسکے معنی باغ و امثال ذلک اسی قسم سے ہین جو ہر ایک ملک اور ہر ایک زبان مین بطور تواتر چلے آتے ہین پہر نقل سیبویہ و فراء کو انکا مدار ٹہرانا اور انکو ظنی بتانا کیا معنی رکہتا ہے اور جو اسمین بنظر دلالت و استعمال آپنے قاضی ابو الولید کا کلام شرح مواقف سے تفسیر مین نقل کیا ہے اسکا جواب اُسی شرح مواقف مین موجود ہے اور آپکی تفسیر مین بھی مرقوم ہے آپ اس مقام مین اسکی تفصیل کرتے تو ہم بھی شرح مواقف اور آپکی تفسیر سے اُسکا جواب تفصیلی نقل کر دیتے *

**اسکے بعد** امام صاحب نے ایک **فصل** مین اُس قانون و شرائط تکفیر کا یہہ خلاصہ بیان کیا ہے (۱) نص جسمین تاویل کیجاتی ہے محتمل تاویل نہو (۲) وہ نص متواتر ہو (۳) اسکے تواتر کا علم موّل کو ہو (یعنی وہ نو مسلم محض بے خبر نہو) (۴) اسکی دلیل تاویل قطعی نہو (۵) اسکی تاویل کا ضرر اسلام مین عظیم ہو *

**پھر ایک فصل** مین یہہ بیان کیا ہے کہ علماء متکلمین نے عوام مسلمانون کو جو عقاید شرعیہ

کو دلایل علم کلام سے سچانین کافر کہا ہے مگر یہہ انکی زیادتی ہے۔ اور دلایل کلامیہ کا
جاننا ہر کسیکے لئے ضروری نہین بلکہ ان دلایل اور اس علم مین بحث و خوض بدعت و
ضلالت ہے بجز دو شخصون کے (جنکا ذکر اسی پرچہ اشاعۃ السنۃ مین بصفحہ (۸۸) گذرا ہے)
اور اکثر عوام جو دلایل کلامیہ سے آشنا نہین ٹہیک مسلمان و ناجی ہین۔ کافر و مخلد فی النار
وہی فرقہ ہے جس نے آنحضرت کو جہوٹا جانا یا بنظر مصلحت آنحضرت کا جہوٹ بولنا تجویز کیا۔
پہر ایک فصل مین کہا ہے کہ اہل بصیرت کے لئے علاوہ از اخبار و آثار اور اسباب و مکاشفات سے
بہی انکشاف رحمت ہوتا ہے مگر اسکے ذکر مین طول ہوتا ہے ✦
پہر ایک فصل مین کہا ہے کہ بعض لوگ (جیسے کہ حضرات نیچری) یہہ خیال کرتے ہین کہ حکم تکفیر عقل
سے لیا جاتا ہے نہ شرع سے پس کافر وہ ہے جو خدا کا منکر ہے۔ اور جو خدا کو مانتا ہے وہ مومن
ہے (یعنی خواہ پہر وہ رسول و احکام اسلام و حشر وغیرہ امور ایمان کو مانے خواہ نہ مانے) انکی
جواب مین کہا جاتا ہے کہ حکم خلود نار (جو کفر کے لوازم سے ہے) تو شرع ہی سے معلوم ہوتا ہے
پہر قبل ورود شرع اسکا جاننا کیا معنی رکہتا ہے اور اگر وہ کہے کہ یہہ بات جو عقل کہتی ہے
(کہ منکر خدا کافر ہے) شرع سے سمجھی جاتی ہے تو اسکا جواب یہہ ہے کہ یہہ بات بھی تو شرع سے ثابت
ہے کہ منکر رسول اور قیامت کا کافر ہے پہر اسمین صرف منکر خدا کی کیا خصوصیت ہے ✦
پہر فصل اخیر مین آپ نے کہا ہے کہ بعض لوگون کا قول ہے جو ہمکو کافر کہے وہ کافر ہے یہہ قول
بھی بے اصل ہے۔ جبکہ مثلاً شیعہ کا قول کہ حضرت علی مرتضی اولی بالامامۃ بلافصل ہین کفر نہ ہوا
تو پہر انکی یہہ خطا و گمان کہ اس مسئلہ کا مخالف کافر ہے کیون کفر ہوگا اور جو حدیث مین آیا ہے
کہ جو کسی کو کافر کہے اگر وہ کافر نہو تو کہنے والے کیطرف کفر رجوع کرتا ہے۔ اسکے معنی یہہ ہین
کہ جو کسی کو مسلمان جانکر کافر کہے تو کافر ہو جاتا ہے اور جو کسی کو رسول کا مکذب سمجہکر کافر کہے تو وہ
کافر نہین ہے یہہ کافر کہنا اسکے فہم کی غلطی ہے جس نے سمجھا ہے کہ وہ کافر و مکذب ہے۔
حالانکہ در اصل وہ کافر و مکذب نہین ہے پس یہہ غلطی کفر نہین ہے ✦

اخیر مین آپ نے کہا ہے فقد افدناک بہذہ التردیدات التنبیہ علی عظم الغور فی ہذہ القاعدۃ وعلی القانون الذی ینبغی ان یتبع فیہ فانتفع بہ والسلام وللہ الحمد وعلی نبیہ الصلوۃ علی الدوام۔

**ان فصول و اقوال** مین چونکہ امام صاحب نے تاویل وتکفیر کے باب مین کوئی نئی بات نہین فرمائی۔ بلکہ پہلے بیان کی تلخیص یا تفریع یا تائید کی ہے۔ اور جناب مخاطب نے بھی اسکے مقابلہ مین کسی تحقیق جدید کا افادہ نہین فرمایا پہلے ہی اوہام وخیالات کا (جنکو ہم بدلایل باطل کرچکے ہین) اعادہ کردیا ہے کہ محتمل تاویل ہونا کسکے نزدیک اور برہان کے قاطع ہونیکا کون فیصلہ کرے اور خدا کا ماننا امر طبعی ہے اور خلود فی النار صرف انکار خدا کی سزا ہے وغیر ہذا۔ اسلئے ہمنے اصل عبارت رسالہ امام غزالی کو نقل نہین کیا اور نہ کلام مخاطب کو اسکے مقابلہ مین نقل کرکے اسکا تفصیلی تعاقب کیا ہے بلکہ تفصیل ماسبق پر اکتفا کیا ہے +

**اس تفصیل** مین ضمناً وتبعاً بہت مسایل اصول وفروع سے بحث ہوگئی ہے ولیکن جس امر سے خاص کر اس مقام مین بحث مقصود تھی وہ یہہ امر تھا کہ نصوص شرعیہ مین تاویل کا حکم کیا ہے۔ سو تفصیل سابق نے اسمین خوب فیصلہ کیا اور صاف بنادیا کہ شرط تاویل ظاہری معنی کا محال ہونا ہے اور محل تاویل وہ آیات واحادیث ہین جو ظاہری معنی مین قطعی الدلالۃ نہین ہین جنکو دوسری اصطلاح مین محکمات کہا جاتا ہے۔ پس جو شخص باوجود صحت وامکان ظاہری معنی نصوص کے انمین تاویل کرتا ہے وہ مؤل نہین ہے محرف ہے اور جو نصوص قطعیہ محکمہ مبین المراد کی ایسی تاویل کرے جو ظاہری معنی سے مخالف ہو وہ درپردہ رسول کا مکذب ہے اور یہی امر تاویل اہل حق واہل باطل مین فارق ہے ورنہ مطلق تاویل سے کسیکو انکار نہین ہے +

**یہہ تائید** وتفصیل رسالہ امام غزالی مین آخر کلام ہے جسمین ہو یہ جناب مخاطب کا پوراجواب ادا ہوا۔ اور اسمین مذہب نیچری (جسکی بنا تاویل قطعیات وتحریف محکمات پر ہے) کا حال بخوبی کھلگیا اور صاف طور پر معلوم ہوگیا کہ اس مذہب کے لوگون کے

اسلام کا کیا حال ہے اور جو حقیقت وحی و وجود ملایکہ و دوزخ و بہشت وغیرہ صدہا اصول و فروع اسلام مین یہ تاویلین کرتے ہین انکا کیا حکم ہے اور ان کے ظاہری ادعا و اعتراف کلمۃ الاسلام کے کیا معنی +

فالحمد للہ اولاً و آخراً و ظاہراً و باطناً علی ما وفقنا لتائید الاسلام و حجۃ الاسلام وسلام علی نبیہ محمد صاحب الحوض والمقام وعلی آلہ ہداۃ الانام واصحابہ البررۃ الکرام ۔

---

# ضروریات متفرقہ

## التماس

۱۸۷۶ء کی چار مہینے گزر چکے ہین اور تین مہینے کا پرچہ بھی خریداران لیچکے اب تو قیمت سہ ماہی ۱۸۷۶ء ارسال فرمائین جو صاحب ہمیشہ شروع سال مین سالانہ پیشگی عطا فرمایا کرتے تھے وہ اب تک کیون توقف و تامل مین ہین جو لوگ ۱۸۷۵ء بلکہ ۱۸۷۵ء کا باقیدار ہین وہ بھی خواب بیپرواہی سے بیدار ہون اور پرچہ آیندہ مین نام بنام پکار کر حکانیکی نوبت نہ آنے دین +

## اطلاع

امداد الاسلام جواب تفسیر نیچری کی پیشگی قیمت معہ محصولڈاک ۱۴ ہے سہوقلم سے رسالہ جنوری ۱۸۷۶ء مین اسکی بیان مین غلطی ہوئی +

## اشتہار

رسالہ منح الباری فی ترجیح صحیح البخاری (جسکا نام اسکی مضمون سے آگاہ کرتا ہے) اور رسالہ تبیان فی رد البرہان (جسمین تقلید و اجتہاد سے بحث ہے) اس عاجز کی تصنیف ۱۸۶۸ء مین طبع ہو کر عنقا صفت ہو گئی تھی اب چند نسخے اسکی ہمارے ہاتھ آئے ہین قیمت ہر دو معہ محصولڈاک جو صاحب شایق ہون بارسال قیمت راقم سے مطالبہ فرمائین ؎ ابو سعید محمد حسین ۔ لاہور ۔ محلہ سید مٹھہ ۔

توجہ کی اور جہان سے انکو ملا انہون نے علم اخذ کیا اور چند روز مین اور قومون کے لیئے
استاذ ہونے کی عزت حاصل کی (پہر جن جن علوم مین مسلمانون نے ترقی حاصل کی
انکو بتفصیل بیان کیا کہ فلان علم مسلمانون نے فلان مدرسہ مین سیکہا اور فلان علم فلانی جگہہ
سے پہر جہان جہان مسلمانون نے اون علوم کو پہیلایا انکا ذکر کرکے فرمایا ہے) غرض کہ
مسلمانون کی تہذیب علوم مین نہایت اعلی درجہ کی ترقی تہی - مسٹر ارٹ
جرمن کی مورخ نے نہایت انصاف سے یہہ بات لکہی کہ مسلمانون نے اور قومون
سے کتنا ہی کچہہ کیون نہ سیکہا ہو مگر انہون نے اپنی قابلیت ولیاقت سے اسکو
بہت کچہہ ترقی دیہی ایسا ہی کئی ایک مشہور عیسائی مورخون سے نقل کیا
سب سے آخر ایک فرانسیسی عالم سے یہہ قول نقل کیا ہے کہ "عرب کی قومون
کو خدا نے دنیا مین اسلیئے پیدا کیا تہا کہ وہ علوم وفنون اور اسباب تمدن اون
مختلف قومون تک پہنچادین جو فرات کے کنارے سے لیکر اسپانیہ کی وادی
کبیر تک پہیل رہی ہین چنانچہ اون تمام قومون نے جملہ کمالات اس قوم عرب
سے حاصل کیئے تہے" -

فنون ودستکاری کو اہل عرب نے رومیون کے بڑے بڑے شہرون مین جاکر بخوبی
حاصل کیا تہا اور پہر خود اسکو ترقی دی تہی - ہارون رشید خلیفہ عباسی نے
جو ایک گہری بطور تحفہ کے شارلمین بادشاہ فرنگستان کو جو اوسکا بڑا دوست
تہا بہیجی اور جسکا ذکر ایچن ہارڈ صاحب نے کیا ہے - مسلمانون کی فنون ودستکاری
مین ترقی کرنے کا بڑا ثبوت ہے + + +

مسلمانون کی معاشرت کے طریقے ملنے جلنے کے قاعدے بہی نہایت عمدہ تہے
پہر اسکی تفصیل مین بہت کچہہ بیان کرکے فرمایا ہے غرض کہ آٹہوین صدی سے

لیکر نوین صدی تک مسلمانون کی طرز معاشرت کو ترقی ہوتی رہی - یہانتک کہ یورپ نے مسلمانون ہی کی معاشرت و تمدن کو دیکھہ کر اسمین ترقی کی گیارہوین کی آخر سے تیرہوین صدی تک جو صلح و لڑائیان مسلمانون اور عیسائون مین بیت المقدس مین رہی ہین اسکی نسبت یوروپ کی مورخون کا قول ہے کہ گو ان لڑائیون سے بیشمار آدمی ضایع ہوے اور بہت سا نفیس مال بغیر کسی فایدہ کے ضایع ہوا لیکن انجام کار اسی زمانہ سے اہل یوروپ نے فوج کی ترتیب اور اصلاح شروع کی اور تجارت اور زراعت کے طریقے اون مشرقی قومون سے سیکھے اور شہریون کی عادتین اختیار کین اور دنیا کی حالات تحقیق کرنے کے واسطے سفر کی عادت ڈالی خلاصہ یہہ کہ یوروپ کے قومون کو تمدن کے طریقے اوسی وقت سے معلوم ہوے جب سے وہ مسلمانون کے اون قومون سے ملے جو تمدن و حسن معاشرت اور علوم و فنون اور ہنر و کمالات مین اون سے فایق تہین -

تجارت اور زراعت مین بھی مسلمانون نے بہت ترقی کی تھی انکو ہمیشہ سفر کی طرف رغبت رہی جب اونکی سلطنت فرانسیس اور اسپین کے پہاڑون کے بیچ سے گذر کر ہمالیہ تک پہونچی تو اوسوقت وہ دنیا کے بڑے تاجرون مین ہو گئے اور فن زراعت مین تو مثل انکی کوئی نہ تہا +

سیاست مدن کا طریقہ جو اب امریکہ مین جاری ہے وہ مدت ہوئی کہ مسلمانون نے قایم کیا تہا معزز و ممتاز لوگون کی راے سے جو کہ راے دینے کی لیاقت رکھتے تھے اور جنکو اہل و عقد کہتے ہین ایک شخص کا بطور پریسیڈنٹ کی ہونا قرار پاتا تہا وہ پریسیڈنٹ جبتک اپنے عہدہ کا کام انصاف سے کرے اپنے عہدے پر بحال رہنے کے لایق تہا بیت المال مین سے اسکو مثل ایک عام مسلمان اور کچھہ زیادہ حق نہ تہا -

اس پریسیڈنٹ کو جسے ہم خلیفہ کہتے ہین تمام امور مین معتبر لوگون سے مشورہ

کرکر کام کرنا واجب تہا - غلطی سے روکنی کا ہر ایک مسلمان کا حق تہا اور قصور کی حالت مین موقوف ہو سکتا تہا - **پہلے خلیفہ** نے لوگون سے کہا کہ اچہی بات مین میری مدد کرو اور بری باتون مین روکنی کا تمہین حق ہے **دوسری خلیفہ** نے رعایا کی دلون کی امتحان لینی کے لئے ایک روز خطبہ مین پوچہا کہ اگر مین ناجایز حکم دون تو تم لوگ کیا کرو - ایک عام جوان آدمی تلوار لیکر کہڑا ہو گیا اور کہا کہ فوراً خلافت کی گدی سے تمکو اوتار دین اور دوسرے کو خلیفہ بنا دین - **چوتہے خلیفہ** کو ایک یہودی کی مقابلہ مین زرہ کی دعوی مین ایک عام مسلمان کی طرح جج کی محکمہ مین حاضر ہونا پڑا اور جج نے اوس سچی نیک عادل خلیفہ کے برخلاف حکم دیا اس وجہ سے کہ اوسکی قانون کی موافق ثبوت نہ تہا - **پانچوین خلیفہ** حسن بن علی کے عہد مین بھی اصول سیاست اسیطرح قایم رہی مگر افسوس ہے کہ بہت سببون اور بے انتہا خون ریزیون کی بچانے کی غرض سے اس خلیفہ برحق نے اپنا عہدہ چھوڑ دیا اور سلطنت شخصی قایم ہو گئی جسکو ہمارے پیغمبر نے ملکا عضوضا کہا ہے اور جسکو یونانی ٹیرنٹ یعنی ظالم کہا کرتے تہے اوس دن سے اصول سیاست جو مسلمانون کے بانی نے قایم کئی تہی خود مختاری کی پانون کے تلے روندی گئی - شخصیہ سلطنت کی جاری ہونے کی بعد سلطنت موروثی اور خاندانی ہو گئی اور ولی عہدی اور جای نشینی کی خراب رسم[†] جاری ہوئی -

---

† یعنی اپنے وارثون اور اولاد کو ( اگرچہ نا اہل ہون ) جای نشین کرنے کی رسم چنانچہ امیر معاویہ سے یزید شقی کی جای نشین بنانے مین ہوا - نہ مطلق جای نشین بنانے کی رسم جو بلا لحاظ قرابت صرف اہلیت جای نشین کی نظر سے ہو یہہ امر تو خلیفہ اول سے پایا گیا ہے جنہون نے حضرت عمر کو اپنا خلیفہ مقرر کیا -

جب امیر معاویہ نے اپنی بعد یزید کو خلیفہ کرنا چاہا اور اونکی حکم سے مروان نے مدینہ مین

سلطنت شخصیہ کی جاری ہونے سے حکومت کسی قانون عقلی اور نقلی کی تابع
نرہی بلکہ سلطنت ایک شخص کی خواہشون اور اوسکے غیظ و غضب کے تابع ہوگئی
جیسا کہ سلطنت شخصیہ کا عام قاعدہ ہے ویسا ہی مسلمانون کی سلطنت شخصیہ
مین بھی ہوا۔ کبھی تخت پر ایسا ظالم قابض ہوا جسنے دنیا کو جبر و ظلم سے بھر دیا
اور کبھی ایسا نیک اور عادل جانشین ہوا جسنے نہایت عدل اور انصاف سے
حکومت کی (اسکی ذیل مین صاحب مضمون نے چند عادل خلفا عمر بن عبد العزیز وغیرہ کا
حال عدالت بیان کیا ہے پھر کہا) ملک اسپین کو جو ترقی اور آبادی اور رونق مسلمانون
کی زمانہ حکومت مین ہوئی اسکی نسبت ایک فرانسیس عالم لکھتا ہے کہ اس
ترقی اور آبادی کا قیاس اسپر کر لینا چاہیئے کہ ایک مقام قرطبہ مین دو لاکھ گھر اور
چھ سو مسجدین اور پچاس شفاخانے اور اسی عام مدرسے اور نو سو حمام تھے
(numerals written above the line: ۶ over چھ, ۵۰ over پچاس, ۹۰۰ over نو سو)
اور سڑکون پر قندیلین اسقدر روشن ہوتی تھین کہ شہر مین چلنے والی اسکی
روشنی مین پھرا کرتے تھے۔ ایک بڑا الزام مسلمانون کی سیاست پر یہہ دیا
جاتا ہے کہ مذہب تلوار کی زور سے پھیلایا گیا ہے اور لوگ زبردستی سے مسلمان
کئے گئے مگر یہہ الزام حقیقت مین صحیح نہین ہے۔ سیل صاحب لکھتے ہین وہ
لوگ نہایت دھوکہ کھاتے ہین جو خیال کرتے ہین کہ مذہب اسلام بزور شمشیر پھیلا
ہے۔ پھر لکھتے ہین کہ اون لوگون نے اسلام قبول کیا جن پر مسلمانون نے
کبھی فوج کشی نہ کی تھی۔ پھر ان لوگون نے کیون قبول کیا جنہون نے اہل

خطبہ کیا اور کہا کہ امیر المومنین معاویہ ابو بکر اور عمر کی سنت پر اپنے بیٹے یزید کو خلیفہ کرنا
چاہتا ہے تو عبد الرحمن بن ابی بکر نے کہا کہ یہہ سنت ہرقل (قیصر روم) کی ہے۔ ابو بکر نے تو
اپنے بیٹے کو خلیفہ نہین کیا اور نہ کسی اور قرابتی کو۔ جسپر مروان بولا کہ اسکو پکڑو تو عبد الرحمن
بن ابی بکر اپنی ہمشیرہ عائشہ صدیقہ کے گھر جا چھپے (بخاری قسطلانی تاریخ الخلفا وغیرہ)
ایڈیٹر

عرب کو انکی فتوحات سے محروم کر دیا اور اہل سلطنت بلکہ خلیفہ کا خاتمہ کر دیا - معلوم ہوتا ہے کہ کوئی بات اس سے بڑھکر نہین جو ایک مذہب مین عموماً خیال کیجاتا ہے اور جس سے ایسی عجیب ترقی ہوئی - وہ لوگ جو مسلمانون کو یہہ الزام دیتے ہین کیا جواب دے سکتے ہین اس امر کا کہ ترکی جنہون نے حجازیون پر اٹھوین صدی کی اخیر مین حملہ کیا مسلمان نہ تہے اور پہر تہوڑی ہی دنون بعد اپنے مغلوب حجازیون کی دین مین مسلمان ہوگئے اس سے معلوم ہوتا ہی کہ خود اسلام کی خوبیون نے انکو مسلمان کر دیا - گبن صاحب کہتے ہین کہ افریقہ اور ایشیا کی لکہوکہا نو مسلم جنہون نے عرب کے مسلمانون کی تعداد بڑہا دی ایک خدا اور اوسکے رسول پر ایمان لانے مین فریفتہ ہوگئے تہے - الفنسٹین صاحب نے بہی ہندیون کا جبراً اسلام کرنا تسلیم نہین کیا چنانچہ وہ لکہتے ہین کہ محمود غزنوی نے ایک ہندو کو جبراً اسلام نہین کیا نہ سوائے لڑائی کے کسی ہندو کے خون سے تلوار کو آلودہ کیا +

یہہ حال مسلمانون کا پہلی زمانہ کی تہذیب کا تہا - مگر جب ہم اوسکا بیان کرنا چاہتے ہین کہ وہ اب کیسی ہے تو نہایت درد و حسرت سے ہمکو یہہ لکہنا پڑتا ہے کہ بہ نسبت سابق کے ہر بات مین مسلمانون کی تہذیب نہایت تنزل پر ہے -

پہر انکی مذہب علوم اخلاق رسوم ترتیب سیاست وغیرہ کی تنزلات کو بتفصیل بیان کیا اسکے بعد فرمایا یہ کیفیت حال کے تنزلات کی جو مین نے بیان کی ضرور ہی کہ اسکی سببون پر بہی کچہہ غور کرنا چاہیئے - اسلیئے کہ ہر نتیجہ ایک مناسب سبب سے پیدا ہوتا ہے اور ہر ایک سبب کا اسکی مناسب نتیجہ ہوتا ہی پس یہہ ایک نہایت ضروری امر ہے کہ اون سببون کی چہان بین کی جاوی جنسے یہہ تنزلات پیدا ہوئے ہین - چنانچہ میرے نزدیک اسکے چند سبب ہین -

اوّل سلطنت شخصیہ کلیہ ہونا تمام ایشیا مین ملکی اور قومی اور علمی ترقیان یا تنزلات ایک بادشاہ کے خیال پر منحصر ہین جس طرف وہ متوجہ ہے کل رعایا کی توجہ اسی طرف ہوتی ہے - چونکہ مسلمانون مین سواے ابتدائی زمانہ کے ہمیشہ شخصیہ سلطنت رہی - اور مختلف مزاج مختلف خیال کے بادشاہ تخت نشین ہوے اس لئے پوری پوری ترقی کسی بات مین حاصل نہین ہوئی اور اخیر مین جب بادشاہ بڑا نا لایق اور جاہل اور کاہل ہوتے گئے اور علوم و فنون کیطرف اونہون نے کچھہ توجہ نہ کی مسلمانون کو بھی ہر بات مین تنزل ہوتا گیا - اگر مسلمانون مین بے خیال بادشاہ کی ہر چیز کی طرف وہ توجہ ہوتی جو اب یوروپ کی رعایا کو ہے تو ہرگز یہہ قومی تنزلات نہوتے -

دوسرا سبب مذہبی اوہام ) میرے نزدیک جیسا کہ ایک سچا مذہب جو اوہام اور غلط خیالات سے پاک ہو مذہب کی ترقی کا بڑا سبب ہوتا ہے اسیطرح جو ٹا مذہب یا وہ مذہب جسمین لغو اوہام اور بیہودہ خیالات مل جل گئے ہون ساری ترقیان کے روکنے کا بڑا قوی سبب ہے - مذہب اسلام فی نفسہ سچا اور صحیح مذہب ہے مگر خود ہمنے اپنے لغو خیالات سے اوسکو ایسا کر رکھا ہے کہ علوم مین فنون مین ہمدردی مین غرض کہ ہر چیز مین ہمکو مذہبی مزاحمت ہوتی ہے - اور آزادی رای† جو ایک قدرتی حق اور ایک سچے مذہب کا پہلا اصول ہے وہ بالکل جاتی رہتی ہے -

تیسرا سبب اشاعت علوم و فنون کی عام اور آسان وسیلون کا نہونا بڑا عمدہ وسیلہ ترقی کا ملکی زبان ہے کسی ملک اور کسی قوم نے کچھہ بھی ترقی نہین پائی

† یہہ آزادی رای عرف شرع مین اباحت اصلیہ و عافیت اصلیہ کہلاتی ہے جس پر آیہ هُوَ الَّذِي خَلَقَ لَكُم مَّا فِي الْأَرْضِ اور حدیث صحیح مسلم ذروني ما تركتكم کی شہادت موجود ہے یعنی جس امر مین شرع کی طرف سے لوگون پر کوئی حکم با قید وجوب یا استحباب یا حرمت یا اباحت کی نہو اسمین لوگون کا خود مختار و آزاد ہونا - ( ایڈیٹر )

جب تک کہ اس ملک یا اس قوم کی عام زبان مین علوم کا رواج نہین ہوا مگر اس سے
مسلمانون نے بیجا غفلت کی - عام علوم انہون نے عربی زبان مین رکھی - اور دنیا کی
ساری حصون مین جہان جہان وہ گئی عربی ہی کو علوم کی کنجی سمجھتے رہے اسیواسطے
مذہبی اور عقلی اور تمام قسم کی علوم اس فرقہ سے مخصوص ہے جو کہ اول زبان کی
مشکل کو طی کرتے اور عالم کہلاتے اور عام لوگ کاٹھہ کی الو رہے

## جملہ معترضہ لائق توجہ گورنمنٹ

اس کلام کو آنرایبل صاحب بہادر اور اون کے ہم خیال جو آجکل پنجاب یونی ورسٹی
کالج کی تعلیم علوم شرقی پر نکتہ چینی کر رہے ہین اور علوم و فنون کی تعلیم انگریزی زبان
مین ضروری بتاتے ہین غور سے دیکھین پھر انصاف سے کہین کہ اون علوم و فنون کے
لئے جو انگریزی) مین موجود ہین - انگریزی ہی کو کنجی بنانے سے ملک مین عام ترقی
علوم متصور ہے یا انکو اردو مین رواج دینے سے انکی عام اشاعت و ترقی اس
ملک مین متصور ہے شہادت اس دلیل کے جو اس کلام مین موجود ہی غالبًا
یہہ کہینگے کہ اون علوم و فنون کو انگریزی زبان سے مخصوص رکھنا اون علوم و فنون
کو یورپین اقوام یا انگریزی دانون سے مخصوص رکھنا ہے اور اون علوم کو
اردو زبان مین رواج دینا (جیسا کہ آجکل پنجاب یونی ورسٹی مین ہو رہا ہی) اون
علوم کو ہمیشہ کے لئی ملکی علوم و فنون بنانا ہے پس اگر گورنمنٹ کو یہہ منظور ہوگا
کہ جبتک ہماری سلطنت ہماری زبان ہماری قوم یا ہماری قوم کی بیرو اس ملک
مین رہین تب تک اس ملک مین یہہ علوم و فنون رہین اسکے بعد انکا نام و
نشان باقی نرہی یا رہی تو برائے نام رہی جیسے کہ اب عربی علوم کا حال ہے تو آنرایبل
سید احمد خان صاحب بہادر کے خیال کو ڈگری دیگی - اور اگر یہہ منظور ہوگا
کہ ہماری یادگار علوم و فنون اور ہمارا فیض ہمیشہ کی لئی رہے تو بحکم دلیل

مذکور، وہ پنجاب یونی ورسٹی کو اوسکے خیال کی موافق ڈگری دیگی مگر مجکو بنظر
فیاضی و بے تعصبی و عالی ہمتی گورنمنٹ کی امید ہے کہ وہ اون سنسکرت جاننے
والی پنڈتون اور اون عربی دان مولویون کی طرح جنھون نے اپنی اپنی علوم پر اپنے
اپنی زبان کی کنجی لگا رکھی تھی - بخل منظور نکریگی اور اپنے یادگار فیض کو عام کریگی
مین اس باب مین مفصل مضمون بھی لکھنا چاہتا ہون مگر مضامین مرجوعہ
سابق کی انصرام و اتمام اور اپنی فراغ کا منتظر ہون - ایڈیٹر

صاحب لکچر بیان سبب سوم کی تائید مین فرماتے ہین ہمارے زمانہ مین جو چند
مذہبی کتابون کا ترجمہ دیسی زبان مین ہوا ہے اسکا یہہ اثر ہے کہ ہزارون مسلمان
اردو خوان ہین کہ وہ حدیث تفسیر فقہ عقاید تاریخ سے ایسی واقف ہو گئی ہین
کہ تیس برس پہلے شاید سوای دہلی کے مشہور مولویون کی کوئی ایسی واقفیت
نرکھتا تہا اور یہہ نتیجہ ملکی زبان مین علوم کی ترجمہ ہونے کا ہے -

**چوتھا سبب** جو خاص ہندوستان کی بدنصیب مسلمانون کی تنزلات کا سبب
ہوا - ہندوستان کا وطن کر لینا اور اپنے اصلی وطن کا چھوڑ بیٹھنا ہے مسلمان
جب کہ ہندوستان مین آئے اوس وقت نہایت تنومند و سرخ و سفید
اور قوی و تندرست تھے طبیعتین بھی انکی آزاد تھین - دلون مین انکی جوش
تھا رسوم کی پابندی سے انکو نفرت تھی مگر جب ہندوستان کو اپنا وطن بنا لیا
اور اون قومون سے مل جل گئے جو کہ اون سے قوت مین دلیری مین آزادی
مین علم مین معاشرت مین کم تھین اور چھوت اور پرہیز اور رسمون کی پابندی
اور تنگ خیالات اونکی رگ و ریشہ مین سما رہے تھے تو رفتہ رفتہ وہ بھی ویسے
ہی ہو گئے انکی اصلی حالتین بالکل بدل گئین وہ خون جو ابراہیم کی رگون کا
ہمین تہا بدل گیا وہ ہڈی جو اسمعیل کی خون سے بنی تہی بدل گئی - وہ

دل جسمین ہاشمی جوش تہا بدل گیا صورت بدل گئی سیرت بدل گئی دل بدل گیا خیال بدل گیا یہانتک کہ مذہب بہی بدل گیا۔ تام وہ جوشش جو اوٹہے تہے اس رتیلی جنگل عرب سے جس نے فارس اور تمام سنٹرل ایشیا کو سرسبز و شاداب کر دیا تہا ہندوستان مین آکر بی آف بنگال مین ڈوب گئی۔ مضمون لکچر باختصار تمام ہوا **ان چارون اسباب تنزل کمالات اہل اسلام کا مآل** و مرجع مخالفت مذہب و شریعت ہے نہ موافقت مذہب۔

**سبب اول** یعنی سلطنت شخصیہ (جسمین ارث و قرابت کا لحاظ ہونا اہلیت جانشین کا جسکو پنجابی محاورہ کے رو سے سکہا شاہی سلطنت کہنا چاہیئے) اور اسکے نتایج کا خلاف شریعت ہونا واقفان شریعت پر مخفی نہین ہے اور اسکی تائید و شہادت مین وہی حدیث کافی ہے جو حاشیہ صفحہ ۱۲۷ مین گذری ہے۔

**سبب دوم** یعنی اوہام مذہبی کا عنوان ہی کہہ رہا ہے کہ وہ اوہام اصلی مذہب اسلام کے برخلاف ہین۔

**سبب سوم** سبب اول و دوم کے فروعات سے ہے۔ میری نزدیک عام و آسان وسائل علوم و فنون کا مفقود ہوجانا۔ سلاطین شخصی سلطنت کے نالایقی و کوتاہی اور اوہام مذہبی کا نتیجہ ہے۔

**سبب چہارم** یعنی عرب چہوڑکر ہندوستان کو وطن بنا لینا۔ اور سنن نبوی چہوڑکر ہندوستانی سنتون کو دین و آئین ٹہرالینا صریح خلاف دین ہے۔ سنت نبوی و سیرت اسلامی کے محافظت اور اتباع سنن اقوام غیر کی ممانعت مین احادیث و آیات بکثرت وارد ہین۔ اور مدینہ چہوڑکر اور بلاد مفتوحہ کو وطن بنا لینے کی ممانعت بہی احادیث مین آچکی ہے۔ آنحضرت نے فرمایا ہے۔ (چنانچہ بخاری و مسلم نے نقل کیا ہے) کہ ملک یمن و شام و عراق

فتح ہونگے تو لوگ اپنی گہر والون اور تابعدارون کو وہان لے بہاگینگے - حالانکہ مدینہ اون کے لئے بہتر ہوگا اگر وہ جانین"-

اس سنت پر اہل یوروپ کا خوب عمل ہے - وہ کسی ملک (گرم یا سرد ہندوستان یا پنجاب) کو خواہ اسمین کیسی ہی با آسایش رہتے ہون اور کیسی معزز عہدون پر مامور ہون اپنا وطن نہین بناتے - جہان نوکری سے چہٹی پاتے ہین اصلی وطن کی طرف دوڑتے ہین - کسی عذر سے ایک زمانہ خود نہین جاسکتے تو اپنی ذریات کو تو تربیت و تعلیم کے لیئے ضرور ہی روانہ ولایت کرتے ہین جس سے انکا مقصود اپنی قدیمی طرز و طریق و زبان کو محفوظ رکہنا ہے اور ہندوستان کی خو و خصلت کی تاثیر سے بچنا -

افسوس مسلمانون نے اس سنت کو اقوام غیر کی سپرد کیا اور ہندوستان مین رہکر ہندوون کی سنن و خصائل کو اختیار کرلیا - اور جو رہا سہا صورت و لباس کا فرق تہا اسکو حضرات نیچریہ نے اوٹہایا اور اسمین سنت یوروپین کو اختیار کرلیا سو سب شکل ہے یوروپ کی ہر ایک سہین کسر ہے - ان چارون اسباب کی مخالف شریعت ہونے سے ثابت ہوتا ہے کہ جو کچہہ تنزل و ضعف علوم و صنایع و کمالات مسلمانون پر طاری ہوا ہے اسکا سبب اصلی مذہب اسلام و شریعت محمدی کی مخالفت ہے نہ اسکی متابعت و موافقت - پہر آپکا یہہ فرمانا کہ مسلمانون مین ان کمالات کی ترقیان مذہب مین معاشرت کو شامل سمجہنے کے خیال کی سبب مسدود ہوگیئن ہین آپ کی موتہہ سے کب زیب دیتا ہے -

کاش آپ پہلی تہذیب الاخلاق کو ملاحظہ فرماکر مضمون لکچر کو اس سے محو فرمالیتی اور بیان نظم الممالک کو (جو اسمین صفحہ ۶۸ سے ۸۸ تک مرقوم ہے) بہی قلمزن کرلیتے تب یہہ بات موتہہ اور قلم سے نکالتے -

**جواب دفعہ ہفتم** - اس دفعہ مین آپ فرماتے ہین کہ لوگون کا یہہ خیال ہے کہ قرآن مین

بہت سی باتین ایسی آئی ہین جو صرف دنیاوی امور سے علاقہ رکھتی ہین پس اگر دنیاوی امور مذہب مین داخل نہون تو قران مجید مین انکا ذکر آنا کیونکر صحیح ہو سکتا ہی مگر یہہ انکی غلطی ہے یہہ لوگ حقیقت وحی کو نہین جانتے اور یہہ نہین سمجھتے کہ وحی کا ملکہ کس طرح تحریک مین آتا ہے اور کس طرح وحی کا نزول ہوتا ہے۔

آخیر مین آپ فرماتے ہین قران کا ہر ایک لفظ مذہبی احکام سے علاقہ نہین رکھتا اگر مین اپنے ہمنام ملا احمد جونپوری کی تفسیر آیات احکام ہی کو تسلیم کرلون تو صرف پانسو آیات احکام اسمین ہین اور درحقیقت اتنی بھی نہین پس دنیاوی احکام کا قران مین ذکر ہونا اس بات کی دلیل نہین ہو سکتا کہ دنیاوی معاملات بھی مذہب مین داخل ہین۔ اسکا حاصل مطلب (جسکا تفصیل نمبر ۹ جلد ۳ اشتہار شاہدھی) یہہ مسلمان لوگ وحی اور اسکی نازل ہونیکی حقیقت یہ سمجھتے ہین کہ وحی کوئی امر خارج از ذات نبی ہے اور نزول وحی سے اوسکا آسمان سے نازل ہونا مراد ہی اور اس سے یہہ خیال کر بیٹھے ہین کہ احکام دنیاوی جو قران مین موجود ہین خداتعالی نے آسمان سے اتاری ہین۔ اور درحقیقت مین یہہ بات غلط ہے۔ درحقیقت وحی سے انحضرت کی طبیعت مراد ہے اور اسکے نازل ہونے سے یہہ مراد ہے کہ آنحضرت کے دل ہی طبیعت سے ایک بات اوٹھتی۔ اور پہر وہی بات فوارہ کی طرح الٹ کر آپ کے دل پر گرتی اس صورت مین جو کچھہ قران مین احکام دنیاوی کے متعلق ارشاد ہے وہ انحضرت ہی کی طبیعت کی بناوٹ ہے۔ خدا نے کچھہ آسمان سے نازل نہین کیا۔ اور یہہ وہی بات ہوئی جو ہمنے (انرایبل صاحب نی) کہی ہے کہ آنحضرت کو دنیاوی سرداری کے سبب جو معاملہ پیش آتے اونمین آپ بطور ایک سردار قوم کے اپنے دل سے حکم لگاتے۔ مسلمانون نے اون احکام کو قران مین موجود دیکھکر مذہبی احکام اور خدا کی طرف سے منزل سمجھہ لیا ہے اور یہہ انکی غلط فہمی ہے۔ قران مین جو ہوئی تو

کیا ہوا وہ آنحضرت ہی کے دل سے بنائے ہوئے احکام ہین - سو بہی سبہی نہین - بقول ملا احمد (معروف جیون) جونپوری صرف پانسو ہین اور ہمارے نزدیک اتنے بہی نہین ہین **اسکا جواب یہہ ہے** اگر وحی اور اسکے نزول کی حقیقت یہی ہے جو آپنے بیان کی ہے تو پہر احکام معاشرت کیا جو احکام مذہبی توحید و عبادت قران مین ہین وہ بہی خدا کی طرف سے نازل نہین ہوے اور پانسو احکام کیا ایک حکم بہی خدا کے طرف سے نہین ہے - جو کچھہ قران مین الحمد سے والناس تک ہے (بقول اپکے) آنحضرت م کی طبیعت کی بناوٹ ہے - پہر اس اولٹی ناک بتانے سے تو یہی کہنا آسان و مختصر تہا کہ جب قران مین تم احکام دنیاوی کا مذکور ہونا بتاتے ہو یہہ قران ہی خدا کی طرف سے نہین ہے - لوگ غلطی کرتے ہین جو اس قران کو کلام الہی سمجہتے ہین اور پہر اسکی دست آویز سے احکام معاشرت کو احکام ربانی خیال کرتے ہین ++ اس سیدہے و صاف انکار اور اوس اولٹنے بتانے کو مسلمان تو یکسان کفر سمجہتے ہین - اور قران کے ایک حکم متعلق مذہب ہو خواہ متعلق معاشرت کے منکر کو بہی ویسا ہی کافر جانتے ہین جیسا کہ جملہ احکام قرانی کے منکر کو پہر کس لئے اور کس خوف و لحاظ سے آپنے صاف و صریح انکار سے احتراز کیا اور کس ٹٹی کے آڑ مین شکار کہیلا اور حقیقت وحی و نزول وحی جو مسلمان سمجہتے ہین اور جو اسپر وہ دلیل و سند رکہتے ہین اسکا بیان تفصیلی نمبر (۹ و ۱۰ و ۱۱ و ۱۲ جلد ۳ - اشاعۃ السنۃ مین گذر چکا ہے - ناظرین اہل انصاف ان پرچون کی طرف مراجعت فرماوین اور جناب مخاطب کے اس کلمہ کی (کہ وہ لوگ حقیقت وحی نہین سمجہتے) حقیقت و صداقت کو دریافت کرین - یہہ دفعات مضمون مخاطب کے جواب مین آخر کلام ہے - اب ہم جمعیت فہم و خیال ناظرین کے لئے کل مضمون کا حاصل بیان کرتے ہین +

## حاصل کلام و خلاصہ مرام

چونکہ یہہ مضمون (مذہب و معاشرت) تین۳ جلدون (دوم - سوم - چہارم) کے متعدد پرچون مین متفرق طور پر چہپا ہے جس سے ناظرین کے فہم و خیال کو انتشار حاصل ہوا ہی اسلئے اس مقام مین اس مضمون کا خلاصہ بیان کرنا ضروریات سے ہے اور یہہ بہی اس سے مقصود ہے کہ جو لوگ سبہی گذشتہ پرچے نہ پاوین وہ اس مضمون کی لطف سے محروم نرہ جاوین - تفصیل نہ سہی اجمال ہی سے کچھہ نہ کچھہ حظ اٹہاوین +

پس واضح ہو کہ اوّلاً نمبر۸ جلد ۹ مین ہمنے یہہ دعوی کیا ہے کہ مذہب و معاشرت آپسمین خوب جکڑے ہوئے ہین اور ایک زنجیر سے بندہے ہوئے ہین اور انبیاء علیہم السلام جیسے عبادات سکہانے کو آئے ہین ویسے ہی معاملات و طرز معاشرت بتانے کو آئے ہین ہرچند اصل اصول نبوت و اصلی مقصود بعثت روحانی ترقی یا تہذیب ہے و لیکن معاملات یا احکام عملی مین دست اندازی اس روحانی ترقی یا تہذیب کی منافی نہین ہے - بلکہ جس معاملہ یا رسم یا عادات مین انبیا نے دخل دیا ہے اسمین تہذیب کو مدنظر رکہا ہے -

پہر اسپر عموم آیات و احادیث سے استدلال کیا ہے - پہر خاص خاص احکام جزئیہ عملیہ متعلق معاشرت (دیوانی - فوجداری - ازدواج - مفارقت وراثت - سیاست وغیرہ) کو قران مجید سے نقل کیا -

پہر نمبر۸ - و ۹ - مین احادیث سے احکام معاشرت و معاملات دیوانی و فوجداری قرض - رہن - مفلسی - دوالہ - حوالہ - کفالہ - شراکت - وکالت - عادت ظلم - تعدی - تعزیرات - کلکٹری - و پولیٹیکل مقدمات و سیاست المنزل کو نقل کیا ہے - اور ان احکام کا داخل دین ہونا بشہادت دلائل قرانیہ ثابت کیا

ہے اور ان احکام مین اصلاح روحانی کا مرعی ہونا ثبوت کو پہنچا دیا ہے -
پھر نمبر ۱۰ - مین خلاصہ مضمون مخاطب اس مضمون کے مخالف نقل کیا ہے
جسکا حاصل دفعات ذیل ہین -

(۱) بانی مذہب کا منصب روحانی اصلاح ہے نہ دنیاوی کامون مین صلاح دینا
(۲) توریت کے احکام عشرہ کے سوای اور احکام کا الہامی اور خدا کی طرف سے ہونا مشتبہ ہے
(۳) انحضرتؐ نے دنیاوی سرداری کی نظر سے دنیاوی احکام بمشاورہ
ومعاونت اصحاب کے تجویز کئے ہین -
(۴) مسلمانون نے یہودیون کی پیروی سے دنیاوی احکام کو دین مین
شامل کر لیا پھر ان احکام کی اغراض کو نہین سمجھا -
(۵) دنیاوی احکام کو دین مین شامل کرنا بدبختی کی جڑ ہے اور ضعف
بربادی اسلام کا یہی سبب ہے -
(۶) دنیاوی احکام کا نیچر دینی احکام کے نیچر سے مختلف ہے اسلئے دنیا
کو دین کے تابع کرنے سے اتحاد و دامی استحکام مقصود نہین ہے -
(۷) مسلمان جو احکام دنیاوی مندرجہ قرآن کو خدا کی طرف سے سمجھتے ہین
حقیقت وحی سے واقف نہین ہین -

پھر اسی نمبر ۱۰ و ۱۱ - و ۱۲ - مین دفعہ اول کا بہت بسط و تفصیل سے جواب
دیا ہے اور بعض احکام معاشرت (جیسے ریشمین لباس نہ پہننا - ٹخنے سے نیچے ازار نہ رکھنا
ڈاڑھی نہ منڈانا موچھین کترانا) مین روحانی اصلاح کا ملحوظ و موجود ہونا بہ تفصیل
بیان کرکے یہہ ثابت کر دکھایا ہے کہ جس حکم معاشرت کو خدا و رسولؐ نے دین مین داخل
ہے اسمین روحانی اصلاح کو فروگذاشت نہین کیا پھر نمبر ۱ و ۲) جلد ۲ مین احکام
عشرہ توراتیت سے علاوہ بارہ احکام توراتیت کو بیان کیا ہے اور بشہادت کلام خدا

ورسول کے انکا من جانب اللہ والہامی ہونا ثابت کردیا ہے -
اور جوابات تقیہ دفعات مضمون اسی جلد چہارم کے نمبر ۴ - اور نمبر ہذا مین موجود
وم تقاید یہ ناظرین ہین انکا اعادہ کی حاجت وضرورت نہین ہے -
ان جوابات کے ملاحظہ سے ناظرین پر مخفی نرہیگا کہ جو کچھہ انرایبل صاحب بہادر نے
اپنے مضمون مذہب و معاشرت مین کہا ہے وہ سر اسر غلط و مغالطہ ہے - اور ہمارا
مضمون (مذہب و معاشرت) بلا مزاحمت و مصادمت صحیح ہی وللہ الحمد -

## جناب مخاطب کی غرض سے اطلاع - اور اوسپر مولف کی رائے

ہم پہلے بہی نمبر ۹ جلد کے صفحہ ۲۸۰ مین کہہ چکے ہین - اور اب پہر بنظر مزید اہتمام
وتحذیر عوام اہل اسلام کہتے ہین کہ جناب مخاطب انرایبل صاحب بہادر کا مقصود
اوس مضمون سے صرف احکام اسلام کو مٹانا اور مسلمانون کو قید شریعت سے
ازآد ولا مذہب بناکر یوروپین بنانا ہے پہلے ایک مدت تک تو آپ اور آپ کے احباب
نے اس مطلب کے شکار کے لیئے یہہ دام پہلایا تہا کہ اصلی مذہب اسلام نے حسن
معاشرت کے احکام کو اچہی طرح تعلیم کیا ہے - اور تہذیب و شایستگی کو پسند فرمایا
ہے - بنا ًء علیہ جو کچھہ ہم تہذیب و شایستگی اہل اسلام کی لئیے بیان کرتے ہین -
یا خود عمل مین لاتے ہین (جیسے گلا مروڑی مرغی کا کہانا کہانا میز و چوکی پر چہری کانٹے
سے تناول فرمانا صورت ولباس مین یوروپین بن جانا وعلی ہذا القیاس) اصلی مذہب اسلام
اس سے مانع نہین ہے جولوگ بدست آویز آیات واحادیث کے ان باتون سے
منع کرتے ہین وہ اصل حقیقت اسلام سے واقفیت نہین کہتے -
مگر جب انہون نے دیکہا کہ ہمارے اس دام مین مسلمان نہین آتے اور ہدایت
اسلام سے وہ احکام اسلام کو وہ ہماری قول وفعل کے موافق نہین سمجہتے - وہ
احکام اسلام اون لوگون کو ہماری موافقت و متابعت سے مانع ہین تو اب آگے

یہہ چال اختیار کی ہے کہ چلو مرغی کی ایک ہی ٹانگ بتادین - سرے سے اون احکام کا احکام ربانی ہونا اوڑادین - اسلیئے کہ ایک چیز کے اصل کو مانکر اسکی مشہور کیفیت و معمولی صورت سے انکار کرنا اسکے اضمحلال و ابطال مین وہ تاثیر نہین رکہتا جو اسکی اصلی وجود سے مطلق انکار تاثیر رکہتا ہے -

یہہ سوچ کر آپنے یہہ مضمون (مذھب و معاشرت) لکہا ہے اور اسپر ایک حدیث+ متشابہ المعنی (جو بدون لحاظ موقع و مورد کے کچہہ معنی نہین رکہتی اور اپنی ظاہر معنی و عموم پر باتفاق کل اہل اسلام ہرگز ہرگز محمول نہین ہے) سے استشہاد کر کے یہہ جتایا اور سمجہایا ہے کہ جملہ دنیاوی امور مین ہم خود مختار ہین جو چاہین سو کہائین جو چاہین سو پہنین جن وسایل و مکاسب سے چاہین دنیا کمائین اور جن مواقع عیش و آرام مین چاہین اوسکو لگاوین اسمین احکام قران و حدیث کا پابند رہنا اور جواز و عدم جواز کا فتوی مذہب سے پوچہنا بدبختی کی جڑ ہے -

اور جو اس دعوی جناب کے مخالف اور اسکے صریح و صاف مکذب احکام حلال و حرام متعلق امور دنیا کتاب و سنت مین موجود ہین (چنانچہ نمبر ۸ و ۹ جلد ۲ اشاعۃ السنۃ منقول ہو چکی ہین) انکی نسبت آپنے یہہ کہدیا ہے کہ یہہ احکام داخل دین نہین ہین اور نہ خدا کی طرف سے منزل نہین بلکہ وہ احکام آنحضرت نے بطور ایک سردار قوم کے اپنی صحبتیون کے مشورہ سے تجویز کیئے اور فرمائے ہین - لوگ ان احکام کی پابندی مین اور ماننے نہ ماننے مین خود مختار و آزاد ہین -

اس چال و تجویز سے آپنے جملہ احکام اسلام کو جو متعلق معاشرت ہین نیست و نابود کر دیا - اور شریعت کو یکبارگی اولٹا دیا ہے کسی حکم قرآنی یا حدیثی کو

+ وہ حدیث انتم اعلم بامور دنیاکم ہے جسکے معنی و مراد کی تفصیل نمبر ۴ جلد ۴ مین بصفحہ ۹۶ وغیرہ ہو چکی ہے -

دین مین داخل رہنے نہین دیا +

یہہ مضمون آپکا لوگون کے ذہن مین جاگزین ہوگیا تو لوگ برملا خنزیر کہا ئینگے شراب پینگے سونا اور ریشمین لباس پہینگے - مان بہنون سے نکاح کرلیا کرینگے - اور ان باتون کے جواز پر یہی سند پیش کرینگے جو آپنے تعلیم فرمائی ہے کہ دنیا کے کامون مین ہم خود مختار ہین - قران یا حدیث مین ان باتون کی ممانعت آئی ہے تو کیا ہو وہ ممانعت داخل دین نہین ہے -

مذہب یا دین اسلام کے دو حصہ ہین ایک حصہ اعتقادی جو مسائل و احکام متعلقہ اعتقاد و ایمان بخدا و رسول و کتب و ملائکہ و روز جزا سے عبارت ہے دوسرا حصہ عملی جو احکام متعلقہ اعمال عبادات و معاملات سے مراد ہے -

پہلے حصہ اور دوسرے حصہ کی پہلی جز کو تو آپنے اس مضمون سے اوڑا یا ہے جسکا یہہ نام رکہا ہے الاسلام ھو الفطرۃ والفطرۃ ھی الاسلام اور اسمین صاف کہدیا ہے کہ منکر نبی و کتب و احکام بلاشبہ مسلمان و ناجی ہے بلکہ جو بظاہر وجود خدا سے انکاری ہے درحقیقت وہ بہی مسلمان ہے - اور فرمایا کہ جملہ مذاہب کے کل قیود کو اوٹہا دینا (جو لا مذہبی کہلاتی ہے) اسیکا نام اسلام ہے - چنانچہ مفصل بیان اسکا نمبر ۱۱ - و ۱۲ - جلد ۲ و نمبر ۱ جلد ۳ اشاعۃ السنہ مین بنقل عبارات جناب گذرا ہے -

دوسرے حصہ کے دوسرے جزو کو آپنے اس مضمون سے اوڑایا ہے جس کا بیان یہان ہوا ان دونون مضامین کے اشاعت سے اپنی جگہہ تو اپنا کام آپنے پورا کرلیا بناء اصول و فروع اسلام کو اوکہاڑ دیا اور بناء لا مذہبی کو قایم کردیا - اب اسپر لوگون کا عمل درآمد ہو باقی رہا سو اگر آپ چند روز جئے اور لوگ آپ کو خیر خواہ اسلام سمجہکر آپکی باتین سنتے و مانتے گئے

توجو کچھہ ہمنے کہاہے ظہور مین آجائیگا (والعیاذ باللہ) یہہ دونون مضمون آپنے ایسے لکھی ہین جنکے صحیح مان لینے سے اصول و فروع اسلام کے ایک حرف بلکہ ایک نقطہ باقی رہنے کی توقع نہین مگر کمال افسوس و حسرت و حیرت کا مقام ہے کہ پہر بھی بعض لوگ ان مضامین کو صحیح مانتے ہین اور صاحب مضمون کو مسلمان بلکہ مسلمانون کا رفارمر جانتے ہین -

زیادہ افسوس اون لوگون پر ہے جو موحد و متبع سنت (عرف وہابی یا غیر مقلد) کہلاتے ہین اور ان مضامین پر بھی انکے مولف کی تکفیر سے متوقف ہین اور انمین اسکا خطاء اجتہادی تجویز کرتے ہین -

انمین **بعض لوگ** تو ایسے ہین جو بن پڑہے پڑہائے مجتہد بن بیٹھے ہین اور اس بن پڑہے اجتہاد و ترک تقلید کے سبب وہ انزایبل صاحب کی دام مین پہنس گئے ہین - وہ جب کوئی آیہ یا حدیث (خواہ درحقیقت وہ کوئی معنی رکھتی ہو اور آپنے اسکے معنی ہندی مین کچھہ اور ہی کئے ہون) آپ کے مضامین مین دیکھتے ہین تو اصلی معنے سے بے علمی اور عادت غیر مقلدی کے سبب وہ جہٹ اس مضمون کو مان لیتے ہین اور اسکی صحت و سقم و حسن و قبح کے دریافت کرنے کے لئے حسب ارشاد فاسئلوا اھل الذکر ان کنتم لا تعلمون اپنے علماء کی طرف رجوع کرکے اسکی صحت و سقم کی دلیل نہین پوچہتے - پس وہ خود بھی دہوکہ کہاتے ہین اور اپنی ہم نشین ناواقفون کو بھی مغالطہ مین پہساتے ہین -

ہمنے بعض لوگون کو بچشم خود دیکھا ہے کہ تہذیب الاخلاق کے پڑہنے سننے سے پہلے تو وہ اپنے دین مین بڑے چست و چالاک تھے اور جب سے ان پر تہذیب الاخلاق کا سایہ پڑا ہے تب سے ان کے عمل و اعتقاد مین قصور و فتور آگیا ہے یہہ سب اجتہاد بلا علم کے نتایج ہین -

اُن لوگونکے حق مین علماء مقلدین کا یہہ قول سچ ہے کہ ترک تقلید کا مآل آزادی
و نیچری پن ہے مگر اسکے ساتھہ قید بے علمی کا ضم کرنا ضروریات سی ہے یعنی جو
خود بے علم ہو کر کسی عالم کا اتباع نکرے اور خود بخود مجتہد بن بیٹھے اسکا مآل آزادی
و نیچری پن ہے ومع ذلک ان بے علم مجتہدین کے فعل کا الزام علماء محدثین
و متبعین سنت پر مناسب نہین ہے - ان علمانے کسی عامی کو یہہ حکم نہین دیا
کہ تم کسی عالم کا اتباع نکرو اور جو تمہاری سمجھہ مین آوے بلا مراجعت علماء اسمین
اجتہاد کر لیا کرو - تقلید و ترک تقلید کی نسبت انکا یہہ فتوی ہے جو شیخ اکبر
محی الدین بن عربی نے فتوحات مکیہ کے اخیر مین کہا ہے وصیۃ الذی اوصیک
بہ ان کنت عالما فحرام علیک ان تعمل بخلاف ما اعطاک اللہ دلیلک و یحرم
علیک تقلید غیرک مع تمکنک من حصول الدلیل فان لم تکن فی ہذہ الدرجۃ
وکنت مقلدا فایاک ان تلتزم مذہبا بعینہ بل اعمل کما امرک اللہ وھو ان
تسال اہل الذکر ان کنت لا تعلم واہل الذکر ہم العلماء بالکتاب والسنۃ
واطلب رفع الحرج فی نازلتک ما استطعت واسال عن الرخصۃ فی ذلک حتی
تجدھا فان اللہ یقول ما جعل علیکم فی الدین من حرج وان قال لک المفتی
ہذا حکم اللہ او حکم رسولہ فی مسئلتک فخذ بہ وان قال لک ہذا رائی فلا
تاخذ بہ واسئل غیرہ" ترجمہ وصیت جو مین تجھے کرتا ہون یہہ ہے کہ اگر تو عالم
ہے تو جو تجھے خدا نے کتاب و سنت سے دلیل عطا کی ہے اسکی خلاف پر عمل کرنا اور
باوجود قدرت حصول دلیل کے دوسرے کی تقلید کرنا تجھپر حرام ہے اور اگر تو اس
درجہ مین نہین (اس لفظ کو غور سے ملاحظہ کرنا چاہیئے یہہ بے علمون کو اجتہاد کی اجازت نہین دیتا)
اور اس سے بچیو کہ ایک معین مذہب کو لازم پکڑلے بلکہ اسپر عمل کریو جو خدا نے فرمایا ہے
کہ کسی اہل ذکر سے (بلا تعیین و تخصیص) پوچھہ لو - اہل ذکر وہ علما ہین جو قران و حدیث

سے واقف ہیں (اسمیں بھی غور کرو نیچری اسمیں داخل نہیں ہیں حدیث کو تو وہ صاف منکر
ہیں اور اسکی طرف مونہہ بھی نہیں کرتے - قران کو اگرچہ برائے نام قایل ہیں مگر اسکی حقیقت
سے منکر ہیں اور اسکو نیچر او فلسفہ کے تابع کرتے ہیں) اور تو اپنے معاملات میں دفع حرج و رخصت
کا طالب ہو - اسلیئے خدا نے فرمایا ہی خدا نے تمپر دین میں تنگی نہیں کی - اور اگر مفتی تجھے یہہ کہے
کہ تیرے معاملہ میں خدا یا رسول کا یہہ حکم ہے تو اسکو لیلے - اور اگر وہ کہے کہ میری رای ہے تو اسے
مت لے اور کسی دوسرے سے پوچھہ لے -"

یہہ جو شیخ اکبرؒ نے فرمایا ہی ایسا ہی اور بہت علماء متقدمین و متاخرین سے منقول اور ہماری
یادداشت میں موجود ہے - میں اس وقت کم سے کم سو اقوال سلف و خلف کے اس
باب میں نقل کر سکتا ہوں -

ہمارے اس قول و فتوی پر اگر وہ بلا علم مجتہد عمل کرتے تو خود بخود مجتہد نہ بن بیٹھتے
اور نہ نیچریوں کا اتباع کرتے -

پھر علماء وقت ان لوگوں کے بگاڑ کا الزام ہم پر کیوں لگاتے ہیں اور مطلق ترک تقلید
واتباع حدیث و قران سے کیوں برا مناتے ہیں -

اور بعض انمیں اہل علم بھی ہیں جو کسیقدر قران و حدیث میں نظر رکھتے ہیں -
مگر افسوس دونوں قسم کے لوگ ان مضامین میں غور نہیں کرتے اور نہ غور کرنیوالوں
کے طرف توجہ فرماتے ہیں -

میں دونوں قسم کے اشخاص کو برادرانہ نصیحت کرتا ہوں کہ حسبۃً للہ غور و انصاف کے
طرف توجہ فرماویں اور ان مضامین کو غور سے دیکھہ یا سنکر حضرات نیچریہ کی شان میں توقف
و تردد چھوڑدیں - آیندہ اختیار - ولیکن ہذا آخر الکلام فی اثبات ان احکام المعاشرۃ
من الاسلام فللہ الحمد علی ذلک و ہو ذو المجد و الجلال و الاکرام و سلام علی نبیہ
محمد و آلہ وصحبہ حماۃ الاسلام و ہداۃ الانام

# مضامین فاضل بہاری

## اول

## در اثبات وجود خارجی شیطان بشہادت اہل کتاب

سورہ بقر پ ۱ ع ۴ فَاَزَلَّهُمَا الشَّيْطٰنُ عَنْهَا فَاَخْرَجَهُمَا مِمَّا كَانَا فِيْهِ
تفسیر کتاب پیدایش پرنسپل مدرسہ میتھوڈسٹ اپسکوپل چرچ صفحہ ۲۴
سید احمد صاحب یہہ فرماتے ہین کہ شیطان کوئی علیحدہ مخلوق انسان سے نہین
ہے بلکہ انسان کی ذات ہی خدا نے ایسی بنائی ہے جسمین خیر و شر دونون پائے
جاتے ہین سو ہم ہرگز اونکی بات کو تسلیم نہین کرسکتے اور اونکی اس بے بنیاد
دعوی کو کتب مقدسہ سے بالکل باطل اور ہیچ ٹہراوینگے کیونکہ کلام خدا
سے صاف ظاہر ہوتا ہے کہ شیطان کا وجود انسان سے علیحدہ ہی چنانچہ
یہہ بات اگرچہ معلوم نہین ہوتی کہ وہ جانور کون تہا جسمین شیطان ظاہر
ہوا تو بہی صاف معلوم ہوتا ہے کہ بہکانے والا شیطان تہا جو کہ ایک
روح ہے اور انسان سے علیحدہ ایک مخلوق ہے جبکہ خداوند کریم نے آدم
اور حوا کو پیدا کیا تو بالکل پاک وصاف اور کامل راست باز پیدا کیا ایسا کہ
مطلق شر اونکی ذات مین نہ تہا اور وہ خداوند کے نزدیک مقبول اور پسندیدہ
تہے۔ لیکن ہان خدا نے بیشک اونہین فعل مختار پیدا کیا تہا یعنے اونمین ایسی
طاقت بہی تہی کہ چاہین تو بدی بہی کرسکین لیکن یہہ طاقت بذاتہ کوئی شر
و بدی نہین ٹہرسکتی کیونکہ نیکی و بدی دونون اسی سے ہوسکتی ہین پس یہہ
چیز ہی اور ہے اور درحقیقت اس سے ثابت ہوتا ہے کہ آدم آزاد پیدا کیا گیا
ہے نہ کہ غلام پس جبکہ شیطان نے اونہین بہکایا اور برگشتہ کیا اور اونکی اون

طاقت اپنی قبضہ مین لایا تب وہ شرو بدی مین گرفتار ہوا ہمارا مطلب اس مثال
سے بخوبی سمجھہ مین آجاویگا مثلا دیکہو خلقت مین پروردگار نے آگ کیا ہی عمدہ
اور مفید چیز پیدا کی ہے جسکے وسیلہ سے سیکڑون کام انسان نکالتا ہے اور طرح طرح
کے فایدے اوٹہاتا ہی۔ لیکن اگر کوئی موذی بدذات ذرہ سی آگ لیکر کسی کے
مکان مین لگاوے اور مکان جلکر خاک سیاہ ہوجاوے تو کیا اس فعل کے باعث
آگ بذاتہ بری چیز ٹہریگی ہرگز نہین بلکہ ظاہر ہے کہ وہ موذی کے ہاتہہ مین آکے بری کام مین
لائی گئی پس ایسے ہی سمجھنا چاہیئے کہ وہ طاقت فعل مختار کی بذاتہ شر نہین ٹہرا
سکتی لیکن درحقیقت وہ شیطان کی قبضہ مین آکے بری کام کا باعث ٹہری جیسی کہ
آگ برے آدمی کے ہاتہہ سے برے کام کا باعث ٹہری تھی ماسوای اسکے کتب مقدسہ
سے صاف ثابت ہوتا ہے کہ شیطان انسان سے علیحدہ مخلوق ہین جو کہ انسانونکے
دلون پر بد تاثیر پیدا کرتی اور نیک راہ سی پہر کر گمراہ کردیتے ہین افسوس کی بات ہے
کہ انسان ناقص العقل جو کہ ان بدروحون کو اپنی آنکہون سے دیکہہ نہین سکتا اور اونکی
جال اور پہندون سے بیخبر ہے آخر کار یہی نتیجہ نکلتا ہے کہ کوئی شیطان ہی ہی نہین
بلکہ خود دل ہی مین شر ہے اس سبب سے بعض یہہ بہی کہتے ہین کہ نیک روحین
بہی نہین ہین اور نہ فرشتون کا وجود ہے سید احمد صاحب نیک روحون اور
فرشتون کی تو قایل† معلوم ہوتے ہین اور یہہ بہی وہ تسلیم کرتے ہین کہ ہماری کتب
مقدسہ الہام سی لکہی گئی ہین پس اگر ہماری بائبل الہام سے لکہی گئی ہے تو یہہ کام
الہام کا ضرور خدا کی روح کی ہدایت کے ذریعہ ہوا اور اگرچہ وہ کام روح کا عقل مین بالکل

† صاحب کتاب نے یہہ بات سید احمد خان صاحب کے ظاہری اقرار وجود ملایکہ کو کسی
کتاب مین ملاحظہ کرکے لکہی ہے اور درحقیقت خانصاحب کو وجود خارجی ملائکہ سے بہی
انکار ہے چنانچہ نمبر ۹ جلد ۳ مین اشاعۃ السنۃ کے بخوبی بیان ہو چکا ہے۔ ایڈیٹر

نہین توبھی ایماندار ہرگز اوسکا انکار نہین کرسکتا ہے پس اگر خدا کی روح یعنی روح قدس انسان کی دلپر تاثیر کرسکتی ہے توکیا یہہ تعجب کی بات ہے کہ ناپاک روح کسیکے دل پر تاثیر کرے پاک کلام سے ثابت ہوتا ہے کہ نہ صرف ایک ہی بدروح ہے بلکہ بے شمار ہین اور اون بے شمار بدروحون کا سردار شیطان کے نام سے مشہور ہی یہہ کل شیطان پہلے پاک فرشتے تھے متی باب ۱۲ نمبر ۲۴ مکاشفات باب ۱۲ - نمبر ۹ ۲ قرنتی باب ۱۱ نمبر ۷ یوحنا باب ۸ نمبر ۴۴ ۲ پترس باب ۲ نمبر ۴ یہودا نمبر ۶ یہہ فرشتے دنیا کی تاریکی کے اقتدار والے ہین افسی باب ۶ نمبر ۱۲ شیطان کی خاص معنی بہکانے والا اور عیب لانے والا ہین اوسنے داؤد کو گناہ کے لئے اوبھارا ۱ تواریخ باب ۲۱ نمبر ۱ ایوب کی پہلی اور دوسرے باب سے صاف ظاہر ہوتا ہی کہ وہ انسان کو پہنسانے اور گرانے کی لئے تدبیرین کرتا ہے اور بندشین باندہتا ہے اور اوس مقام سے صاف ثابت ہوتا ہے کہ وہ انسان سے علیحدہ ایک مخلوق ہے اور اوسنے ایوب کی حق مین خدا سے باتین کین اور اوسے آزمایا ہی توکیا بقول میان سید احمد صاحب انسان کی قوائے بہیمیہ سنے ایوب کی حق مین خدا سے باتین کین اور ایوب کو پہوڑون سے مارا اور اوسکے بال بچون کو غارت کیا پہر شیطان مستعد ہوا کہ یہوسع سردار کاہن پر عیب لاوے زکریا باب ۳ نمبر ۱ پہر شیطان نے یسوع مسیح کو آزمایا متی باب ۴ نمبر ۲ پس توکیا بقول سید احمد صاحب خداوند کی ذات مین شر و بدی تھی کیا کوئی ایماندار اسبات کو مان لیگا صاف ثابت ہے کہ شیطان ایک علیحدہ مخلوق ہے جسنے مسیح کی آزمایش کی شیطان سورونکی غول مین پہرتی اور اونہین دریا مین ڈوبا دیا متی باب ۸ نمبر ۲۸ - ۳۴ شیطان کی سزا کی لئے اکثر حکم ہے کہ وہ آگ اور گندہک کی جہیل مین ڈالا جاویگا ۲ پطرس باب ۲ نمبر ۴ متی باب ۲۵ نمبر ۴۱ - اب غور کرنیکے مقام ہین کہ اگر شیطان

علیحدہ مخلوق نہین ہے بلکہ فقط قوائے بہیمیہ ہے تو پہر سزا کس کو ملیگی کیا قوائے بہیمیہ یا شر و بدی از خود کچہہ چیز ہے کہ سزا کو برداشت کرے یا شر و بدی علیحدہ مخلوق ہے کہ خود اوسکی عدالت کرے ہرگز نہین بلکہ ثابت ہی کہ شیطان ایک علیحدہ روح انسان سی ہی اور باعث سرکشی اور بغاوت کی خدا کی غضب کا

## دوم

جسمین سید احمد خانصاحب کے اس قول کا معارضہ ہی جو انہون نے تفسیر آیہ فاخذتکم الصاعقہ مین کہا ہے کہ اسمین پہاڑ کی آتش افشانی مراد ہے نہ پہاڑ پر تجلی ربانی -

---

سورہ بقر - واذ قلتم یموسی لن نؤمن لك حتی نری اللہ جھرۃ فاخذتکم الصاعقۃ وانتم تنظرون - خروج باب ۳۳ نمبر ۱۸ فقال ارنی مجدك نمبر ۲۰ وقال لا تقدر ان تری وجھی لان الانسان لا یرانی و یعیش ایضا باب ۳۴ نمبر ۲۸ وکان ھناك عند الرب اربعین نھارا و اربعین لیلۃ لم یاکل خبزا ولم یشرب ماء فکتب علی اللوحین کلمات العھد الکتاب العشر ایضا باب ۲۴ نمبر ۱۵ فصعد موسی الی الجبل فغطی السحاب الجبل ۱۶ وحل مجد الرب علی جبل سینا وغطاہ السحاب ستۃ ایام وفی الیوم السابع دعی موسی من وسط السحاب ۱۷ وکان منظر مجد الرب کنار آکلۃ علی راس الجبل امام عیون بنی اسرائیل ۱۸ ودخل موسی فی وسط السحاب وصعد الی الجبل اربعین نھارا و اربعین لیلۃ

تاریخ مسٹر ایچ ٹکر صاحب صفحہ ۵۸ تیسرے دن صبح کو بادل گرجی اور بجلیان چمکین اور پہاڑ پر کالی گہٹا امڈی اور قرنائی کی آواز بہت بلند ہوئی چنانچہ سارے

لوگ ڈیرون مین کانپ گئے اور موسی لوگون کو خیمہ گاہ سے باہر لایا کہ خدا سے
ملے اور وہ کوہ کی نشیب مین جا کھڑے ہوے اور سب کوہ سینا پر زیر و بالا
دہوان تہا کیونکہ خداوند شعلہ مین ہو کر اوسپر اوترا اور تنور کا سا دہوان اوس سے
اوٹہا اور پہاڑ سراسر لرزا - تاریخ جوسفی حصہ ۳ صفحہ ۱۴ تیسرے دن آفتاب
برآمد ہونیکے پیشتر ایک ابر کمپو کے اوپر چہا گیا جیسا کہ اونہون نے پیشتر کبہی نہین
دیکہا تہا اور اور جگہون مین ہوا صاف تہی لیکن صرف کمپو پر تاریکی آگئی اور بادل
گرجا بجلی چمکی پانی برسا آندہی چلی جیسے کہ پیشتر کبہی دیکہنے مین نہین آئی تھی -
مسٹر شیرنگ صاحب ال ال بی اپنی کتاب بابلیک جیوگرافی مین لکہتے ہین
کہ کوہ سینا عربکا پہاڑ کہلاتا ہے - زمانہ قدیم مین اہل کتاب حج کو یہان پر آیا کرتے
تہے اور ایک گرجا پختہ بوقت شاہ جولیس قسطنطنین عیسائی کا بنایا ہوا ہے اور ان
عربی زبان مین قدیم عہد کا کتبہ بہی کندہ ہے اور دامن کوہ بہت وسیع ہے اور سیڑہیان
بہی بنی ہوی ہین اور اس جگہہ موسی کو الواح تورات احکام عشرہ کے ملی سیاح
یورپین بنظر سیر و زیارت کوہ مقدس پر گئے مگر کسی نے کان کبریت و کوہ
آتش فشان نہین قرار دیا کیونکہ بعد واقعات میقات موسوی کے کبہی شرارہ آتش
و برق و صاعقہ کا نزول ذکر نہین کیا و حضرت موسی یہان پر چالیس برس + مقیم
رہے ممکن ہے کہ انسان ایسی مضر جسمانی جگہہ پر صحیح الجسم رہ سکے معجزہ موسی اصول
نیچر کے بہی خلاف نہین ہے کیونکہ منرالوجی یعنی علم معدنیات سے ظاہر ہوتا ہے کہ کوئی
سنگ نرم و کوئی سخت و رنگین و آبدار و شفاف و میلا ارضیت مین اسمین زیادہ
ہے بعضی زمین کو تاثیر بخشی گئی ہے کہ آب بارش و ابخرہ ارضی و حرارت آفتاب سے
منجمد ہو کر کنکر مثل ریزہ سنگ دریا و تالاب مین پیدا ہوتا ہے اور چونا اسکا تحفہ
ہوتا ہے اور بوجہ وہنیت کے کسی جگہہ کا کوئلہ مصرف ہیزم مین مفید ہے چونکہ اندر

+ اصل مضمون مین ہمنے ایسا پایا شاید ۴۰ دن صحیح ہے کاتب کی غلطی ہو -

کوہ کی پوری کیفیت بسبب راہ ناہموار و منزل دور و دراز و جانوران درندہ و نہ ملنے
ماکل و مشارب کے دریافت سے عاجز رہے - ہندوستان کے بعض پہاڑون مین چشمہ
آب گرم و چشمہ آب سرد ایک ہی پہاڑ سے دو قسم کا پانی گرتا ہے ظاہر البعید معلوم ہوتا ہے
مگر کوئی بھی مخالف نیچر نہین ہے علۃ العلل نے معلول کی کوئی علت قرار دیا ہوگا جو
ہماری نظر و نسبی غایب ہے اسپر انکار قدرت الٰہی کا کرنا ہمکو ضروری لازم آیا بلکہ باعث
عجز انسانی ہے - دیکھو باران کو ابخرہ کہتے ہین مگر مصر و بلاد عرب مین بارش نہین ہوتی
ہند مین کسی سال زیادہ کسی سال کم بارش ہوتی ہے - ایام سرما مین بسبب شدت
برد کی سطح زمین پر یبس و انجماد مواد ارضی کا زیادہ رہتا ہے و صعود ابخرہ کم اسپر بھی
کبھی غیر موسم مین بارش ہو جاتی ہے - برق کو بقوت ترکیب و مصالحہ انگریزون
نے پکڑا اگر اوسکی اصلی کیفیت سے ناواقف تھے پیغمبرؐ نے فرمایا کہ ما عرفناک حق
معرفتک مگر جناب خان صاحب نے خوب طرح سے حقایق و دقایق علم و قدرت
کا انحصار ہوسکی خان صاحب کا ایسا الہام جدید تو انبیاء و مرسلین کو بھی نہوا کہ بعاجزی
اقرار کرتے تھے اور خدا کو قادر مطلق کہتے ہین اگر حصر قدرت کا اوسکی ہو جاوے تب صفت
قادر مطلق کی نہ باقی رہے -

## سوم

جسمین خان صاحب بہادر کی اس قول کا معارضہ ہے جو انہون نے
تفسیر آیہ و اذ فرقنا بکم البحر الخ مین کہا ہے کہ وہان دریا خشک
نہین ہو گیا تھا صرف مد و جزر ہوا تھا جو ہندی مین جوار بہاٹا کہلاتا
ہے - یعنے پانی کا چڑاو - اتار -

---

سورہ بقرہ و اذ فرقنا بکم البحر فانجیناکم و اغرقنا آل فرعون و انتم تنظرون

اس آیہ کی تفسیر مین ایک نقشہ اور جغرافیہ یونانی کا تذکرہ لکھا ہے تعجب ہے کہ علوم
یونانیون کو تو خان صاحب کی تحقیق مین مثل ولدار آسمان کے بالکل ہی غلط ہے اور جب
ہر مسئلہ مین انگریزی کتابون سے لیتے ہین تب اس جا کیا مانع پیش آیا اور یہہ بھی
تہذیب الاخلاق مین کہتے ہین کہ کتب اہل کتاب کا ترجمہ قصہ کہانی عمرو بن عاص نے
بعد فتح شام عربی زبان مین کرکے احادیث نبوی مین شامل کردیا اور ابن اسحاق
مدنی سے نے اپنی کتاب سیرت مین قصص انبیاء کو اہل کتاب سے لیا ہے اسلئے کتب
حدیث و تاریخ اسلام پر بجز طبری و واقدی و ہشامی و ابو الفدا کے جسکو صرف انگریزون نے
لیا ہے ماخذ کہتے ہین ع چہ دلاورست دزدے کہ بکف چراغ دارد - دیگرے را نصیحت
و خود را فضیحت - بار بار سر ولیم میور صاحب و خان دیون پورٹ صاحب کو
پکارتے ہین اور برابر حوالہ ہولی بائیل کا لیتے ہین یہی کام اگر اگلون نے کیا تو کیا
کیا حالانکہ خود خان صاحب اس فعل مطعون کے پابند ہین اور انگریزی تواریخ اور
مذہبی امور مین بہ نسبت تواریخ متعلق اسلام کے زیادہ لایق اعتماد ہے لان اھل البیت
اعرف لمن فی البیت عربی تواریخ مین رطب و یابس دونون ہین پھر انگریز اس فرق
کو فن رجال کی کیا جانے بلکہ اسباب مین علماء اسلام ہی کا قول قابل اعتماد ہے کتب
جغرافیہ انگریزی مین بیشمار ہین مگر چونکہ بیان اوسکا مخالف نیچر تھا لہذا اوس سے
گریز کر گئے یہہ مہذب و راست باز قوم انگریز کی بے اعتباری کرنا خلاف دیانت ہے عربی
بائیل کتاب الخروج باب ۱۴ نمبر ۲۱ و مد موسی یدہ علی البحر فاجری الرب

ترجمہ ۵ اور حضرت موسیٰ نے اپنا ہاتھہ دریا پر پھیلایا پس خدا نے ایک شرقی تیز آندھی کو رات
پھر چلایا اور دریا کو خشک کردیا اور پانی پھٹ گیا اور بنی اسرائیل دریا کے بیچ مین
خشکی پر چلے گئے اور پانی انکے دائین بائین دیوار ہو گیا ۲۳ مصری بھی انکے
پیچھے ہو چلے - اور فرعون کے سبھی گھوڑے اور سوار اور گاڑیان انکے پیچھے

بریح شرقیہ شدیدہ کل اللیل وجعل البحر یابسۃ وانشق الماء ۲۲ فدخل بنو اسرائیل فی وسط البحر علی الیابسۃ والماء سور لہم من یمینہم وعن یسارہم ۲۳ وتبعہم المصریون ودخلوا وراءہم جمیع خیل فرعون ومرکباتہ وفرسانہ الی وسط البحر ۲۶ فقال الرب لموسی مد یدک علی البحر لیرجع الماء علی المصریین علی مرکباتہم وفرسانہم ۲۷ فمد موسی یدہ علی البحر فرجع البحر عند اقبال الصبح الی حالتہ الدائمۃ والمصریون ہاربون الی لقائہ فدفع الرب المصریین فی وسط البحر ۲۸ فرجع الماء وغطی مرکبات وفرسان جمیع جیش فرعون الذی دخل وراءہم فی البحر لم یبق منہم ولا واحد ۲۹ واما بنو اسرائیل فمشوا علی الیابسۃ فی وسط البحر والماء سور لہم عن یمینہم وعن یسارہم تاریخ الگسٹس براؤ سید صاحب صفحہ ۱۱۱ خدا نے فرمایا کہ بنی اسرائیل پہرین اور فی الہیرات کی آگے مجدال اور دریا کے درمیان مقیم ہون اور اس سے یہہ غرض تھی کہ فرعون سمجھے کہ وہ اوس زمانہ مین پہنسے ہین اگر وہ ایام سے روانہ ہوتی فوراً تہہ مین بیابان مین جاتے تو مصری لوگ گاڑیان لیکے اونکا پیچہا نکر سکتے لیکن خدا کا یہہ ارادہ ہوا کہ فرعون اور اوسکی سپاہ اور اوسکی گاڑیان اور اوسکے سوارون پر اپنے جلال کو ظاہر کرے - علماء مین بڑی تفتیش ہو رہی کہ بنی اسرائیل بحر قلزم کی کس جگہہ سے پار ہوئے اور شاید یہہ بات پایہ ثبوت تک پہونچ نہین سکتی + قیاس غالب تر ہی کہ وہ شہر سویز سے کچہہ دکہن طرف گذر گئے مگر جبسے وہ ماجرا واقع ہوا زمین اور پانی کی ڈول مین تبدیل ہوئی ہو گی -

دریا کی بیچ مین جا کہسے ۲۶ خدا نے موسیٰ سے کہا تو اپنا ہاتہہ پہیلا تا کہ پانی مصریون کی گاڑیون اور سوارون پر لوٹ آوے ۲۷ موسیٰ نے دریا پر ہاتہہ پہیلایا تو صباح ہوتی ہی پانی پہلی حالت کیطرف پہر آیا - مصری بہاگنے لگے تو خدا نے انکو دریا کی بیچا بیچ دہکیل دیا پانی پہر ایسا ہی ہو گیا اور فرعون کا بہی لشکر جو دریا مین داخل ہوا تہا غرق ہو گیا انمین سے ایک نہ بچا اور بنی اسرائیل دریا کی بیچ مین خشکی پر چلے گئے اور پانی [illegible]

تاریخ فلاویس جوسیفس یہودی جو عبرانی و یونانی زبان مین تحریر پائی اور معتبر کتاب
سمجہی جاتی ہے حصہ ۲ صفحہ ۱۶۲ نمبر ۱ موسی نے اپنا عصا سمندر پر مارا وہ دو حصہ ہوگیا
اوس کا پانی سمٹ گیا اوسکی تلچھٹ سوکھہ کر سڑک بنگئی جسمین عبرانی بہاگ سکین
موسی یہہ حال دیکہہ کے پہلی اوسمین گیا اور عبرانیون کو حکم دیا کہ میرے پیچہی اس الہی سڑک
پر چلی آؤ اور اس بچاؤ کی وجہ سے خوش ہوا ۳ مصری عبرانیون کو جاتے ہوئے
دیکہکر سوچنے لگے کہ یہہ پاگل ہوکر ہلاکت کو جاتے ہین لیکن جب وہ دور چلے گئے اور
کچہہ نقصان نہوا تو سوچنے لگے کہ ہماری واسطے بھی سمندر ٹہریگا اسلیئے پہلے سوار ہتہیار
بندون کی پیچھے دوڑے اس اثنا مین عبرانی پار پہونچے لیکن مصری بہی بہادرانہ
چلے گئے اور خیال نکیا کہ یہہ سڑک صرف عبرانیون کی واسطے بنائی گئی تہی نہ اون کے
واسطے جو اون کی ہلاکت چاہتے ہین اور جس وقت مصری بہتیرے آگئے اوسیوقت
سمندر نے جو بڑی زور شور سے ہوا سے چلا گیا تہا مصریون کو گہیر لیا اور پانی برسا
اور بجلی کڑکی اور بادل گرجا اور وہ آفت جو خدا اکثر شر پر بہیجا کرتا ہے اون پر
آپڑی اور رات کو بہت اندہیری ہوئی غرض کہ سب آدمی مارے گئے ایک بہی نہ بچا
تاکہ مصریون کو خبر دیوی - جیوگرافی آف بائبل اور جیوگرافیکل ڈکشنری بڑے بڑے
مفصل احوال کی بہت ہین خود (کیتھو رسائیکلوپیڈیا) جس سے خان صاحب نے
مسئلہ ولادت مسیح مین استدلال کیا ہے مذکور ہے خروج باب ۱۵ نمبر ۴ فرعون کی
گاڑیان اور اوسکا لشکر اوسنے دریا مین ڈالدیا اوسکے چنے ہوئی سردار دریائے قلزم
مین ڈوبائے گئے نمبر ۸ اور تیری نتہنون کی دم سے پانی ایک جگہہ سمٹ گیا اور موجین
تودا تودا کہڑی ہوگئین اور دریا کی بیچ مین گہرائی جم گئی ۱۹ اسلئی کہ فرعون کا گہوڑا
گاڑیون اور اوسکی سوارون سمیت دریا کی بیچ مین گیا اور خداوند نے دریا کی پانی
کو اون پر پہیر لایا لیکن بنی اسرائیل دریا کے بیچون بیچ سے سوکہی زمین پر ہوکے چلی گئی

## تقریظ عالم نبیل مولوی غلام اللہ صاحب قصوری برادرزادہ جناب مجمع الکمالات مولوی ابو عبداللہ غلام العلی قصوری امرتسری بر مضمون ولادت مسیح اشاعۃ السنہ

بسم اللہ الرحمن الرحیم

ہر ایک شخص اس امر کو بخوبی جانتا ہے کہ صانع علی الاطلاق کی حکمت عظمیٰ سے خلقت انسان مختلف الالوان پیدا کی گئی ہے اور غور کرنے سے معلوم ہوتا ہے کہ جیسے اشکال مختلف ہیں ویسے ہی ہر ایک شخص مذہب اپنا مختلف رکھتا ہے۔ اور وہ اپنے ہی خیال میں شادان و فرحان و نازان رہتا ہے خواہ وہ مذہب سچا ہو خواہ باطل قال اللہ تعالیٰ کل حزب بما لدیہم فرحون اسمیں کچھ شک نہیں کہ خداوند جل وعلا نے ایک ہی مذہب کی اجازت دی ہے اور اوسکی رضامندی ایک ہی مذہب میں ہے قال اللہ تعالیٰ ان الدین عند اللہ الاسلام۔ مگر وہ سچا مذہب بباعث حجابات کے انسان کے خیال میں نہیں آتا۔ اور وہ سچا رستہ نجات کا بسبب موانع خارجی انسان کے نصیب نہیں ہوتا۔ وہ موانع حجابات بہت ہیں جنکی تفصیل کو دفتر چاہیے مگر بہت بڑی حجاب جنکو حجاب کبریٰ کہتے ہیں یہہ ہیں حجاب رسم حجاب طبع حجاب عدم شناسی ایسے حجابات کے سبب سے انسان اپنی فطرت اور رستہ ہدایت اور راہ نجات کو بھلا دیتا ہے اوس سچی راہ دکھانے اور سمجھانے کو پیغمبر آتے ہیں اور وہ آکر لوگوں کو سمجھاتے ہیں کہ راہ راست یہ ہیں تم اپنے اپنے خیالات کیطرف سر پٹکتے نہ پھرو۔ جب ایسا شخص پیدا ہو جاوے تو عقلمند آدمی اوسکی اتباع کرتا ہے اور بدبخت اپنی بدبختی میں پڑا رہتا ہے اسکی مثال بعینہ ایسی ہے جیسا کوئی اوستاد اپنے شاگردوں کو لکھنا پڑھنا سکھاوے یا کوئی اور کسب پس اگرچہ بالقوہ ہر ایک شخص کو وہ کام حاصل ہے مگر بالفعل اوسکو حاصل ہوگا جو اپنے اوستاد کا اتباع کریگا اور اگر اوس اوستاد کو شاگرد نے کامل خیال کر لیا ہے تو اوسکی اصول پر وہ اعتراض نہیں کریگا اگر اصول پر اعتراض کریگا تو اکتساب سے محروم رہیگا۔ مثلاً زید عمرو اوستاد کو کامل خیال کرتا ہے اور عمر

سکہاتا ہے کہ (الف) صورت مین تین نقطون کا چاہیئے اور (ب) گیارہ
نقطہ کا وغیر ذالک پس اگر زید یہہ اعتراض کرے کہ الف کیون پانچ نقطون کا او
ب کیون چھہ نقطون کی نہین ہوتی - یہہ اعتراض اوسکا کسیطرح سے درست نہین ہے
ایسی مثل کی مطابق انبیا علیہم السلام کی حالات دیکہہ لو - ہان اسمین شک نہین کہ انبیا کی نبوت
ثابت کرنی مین (جیسا کہ اچھی استاد کی تلاش کرنی مین سعی کرتی ہین) بحث کرین اوس بحث کی بعد جب
ثابت ہوجائی کہ یہہ نبی ہے تو عقلاً اوسکا اتباع ہمپر واجب ہوگا -

نبی آخر الزمان سرور کائنات مفخر موجودات ہر ایک وجہ سے نبی برحق اور خاتم النبیین ہین اور انکی
شریعت غرا مین ایک بات سب شریعتون سے بڑہکر ہے کہ معاشرت کی واسطہ جسقدر احکام ہمکو
تعلیم ہوئے ہین فی نفسہ وہ ہماری فطرت کی مطابق نہین - مگر اونکو مطابق کرنا ہر ایک کا کام نہین
ویسا ہی جسب مراتب ہی جیسا کہ اوستاد کی افعال کو شاگردونمین سے شاگرد رشید ہی سمجہتا ہے
قران مین جا بجا حکم ہے کہ یہہ قران مومنین کو ہدایت کرتا ہی - غرض کہ باوجود ایسے عمدہ نبی
علیہ التحیۃ والسلام کی آنی - اور ایسی بیضا شریعت کی پہنچنی کی پہر حضرت انسان کی قدیمہ عادت گئی
آنحضرت کی احکام کو کبہی اس بہانہ سے نہین مانتی کہ دنیا اور چیز ہی اور دین اور چیز ہی جب ہم دنیا
مین پیدا ہوئی تو مطابق اہل دنیا ہمکو سب کام کرنے چاہئین اور کبہی اخبار نبی کو جو متعلق بعالم
عقبی ہین اس جہان پر قیاس کرکے (جو قیاس مع الفارق ہی) انکار کرتے ہین اور کسی وقت
معجزات عظمی کا انکار صرف اس خیال سے کرتے ہین کہ قانون قدرت کی خلاف ہی اور خداوند قانون
قدرت کی خلاف نہین کرسکتا - معلوم نہین کہ ان حضرات کی قانون قدرت سے کیا مراد ہے
کیا قانون قدرت یہی ہے کہ بارش وقت پر ہوتی ہے اور ہوا اس انداز پر چلتی ہے اور جاندار چیز
بغیر باپ کی پیدا نہین ہوتی - اگر یہی ہے تو اسکی خلاف ہم اکثر دیکہتے ہین کہ بارشین بے وقت بہی
ہوتی ہین اور ہوائین انداز سے زیادہ چلتی ہین اور ہزار ہا جاندار اور ذی روح چیزین بغیر
مان باپ کی پیدا ہوتی ہین مینی کئی ایک لوگون سے (جو ایسی باتون کی قایل ہین) بارہا پوچہا

کہ قانون قدرت سے آپکی کیا غرض ہے آجتک کوئی جواب شافی نہ دے سکا۔

اس تمہید سے مقصود یہہ ہے کہ تصانیف احمدیہ مین جو بعض اصول و احکام اسلام پر بحث و نکتہ چینی کی گئی ہے وہ اسی قسم سے ہے اور اسکی بنا ان ہی حجابات و خیالات و توہمات پر ہے مینے آپکی تفسیر قران جلد اول کو دیکہا اسمین پیغمبرون کے اعلی اعلی معجزون کو رد کیا ہے اس خیال سے کہ قانون قدرت کے خلاف ہین تاویلات و تسویلات رکیکہ سے اپنے خیالات کے مطابق کیا اس تفسیر کے جواب مین بہت کتابین چہپین میرے نظر مین سوا رسالہ اشاعۃ السنہ کے کوئی اور نہین گذرا تہوڑے عرصہ کے بعد دوسری جلد بہی چہپکر پہونچی ۔ اوسمین مسیح ؑ کی ولادت کی نسبت صریح صریح لکہدیا گیا کہ مسیح نطفہ یوسف سے پیدا ہوا ہے بموجب اس قاعدے کے کہ کسی بات کو جبتک کہ اوسکی تحقیق نکرلین جہوٹہہ نہ کہدینا چاہیئے ۔ مینے اس مسئلہ پر غور کی ۔ اور شوق ہوا کہ رسالہ اشاعۃ السنہ مین دیکہنا چاہیئے چنانچہ رسالہ اشاعۃ السنہ اسوقت میرے سامنے رکہا ہوا ہے ۔ مینے ہر ایک بات کو نہایت غور اور تعمق سے دیکہا ہے ۔ میں اپنے پیدا کرنے والے کو حاضر جان کر بلا رو رعایت احدے بنظر انصاف یہہ کہتا ہون کہ اس مسئلہ مین جناب اشاعۃ السنہ نے نہایت عمدہ لکہا ہے جزاہم اللہ خیر الجزاء ۔ چودہوین صدی مین یہہ مسئلہ ایسا نازک نکلا ہے کہ جسکے سبب سے عوام اور خواص کے دلون مین کیا مسلمان اور کیا عیسائی تہلکہ پڑ گیا ہے ۔ اور کیون تہلکہ نہ پڑے یہہ مسئلہ کل کتب الہامی کے مخالف ہے اور اگر ہم تنزلاً اسبات کو مان بہی لین کہ قانون قدرت کے خلاف نہین ہوا کرتا اور پہر اگر کتب الہامیہ مین کوئی امر یا معجزہ خلاف قانون مسلمہ ہماری کے پایا جاوے خصوصاً جب قران بہی ناطق ہو اور ہم اپنے خیالات کے مطابق اوسکو الٹا دین تو ہم کیا مصداق اس آیت کے نہونگے افرأیت من اتخذ الٰہہ ھواہ اور بیشک قران نہی نہ رہیگا ۔ قطع نظر ازین اگر معجزہ بہی عادی امور ہوتے تو کفار کا انکار بیجا تہا کیا اگر کوئی نبی کہے کہ مین خواب مین آسمانون پر سے سیر کر آیا ہون تو اوسکو کون جہوٹہا کہیگا سب جانتے ہین کہ خواب مین ہر ایک آدمی سیر ایسا کر سکتا ہے وقس کل المعجزات علی ذالک فی الجملہ مسیح ؑ کی پیدایش جسکی

اطلاع

صفحہ ۱۶۴ سے اخر تک لائق ملاحظہ گورنمنٹ

# اشاعۃ السنۃ النبویۃ

علیٰ صاحبہا الصلوٰۃ والتحیۃ

نمبر ششم — جلد چہارم

بابت رجب ۹۸ھ مطابق جون ۸۱ء

ضمیمہ متضمن مسایل محدثین اہل السنۃ

جو پیشتر شایع ہو چکا ہے

## شرح قیمت وغیرہ امور متعلقہ رسالہ وضمیمہ

| درجات | مراتب قیمت | تفصیل خریداران بشرح مراتب | قیمت سالیانہ بابت رسالہ | قیمت سالیانہ بابت ضمیمہ |
|---|---|---|---|---|
| درجہ | مرتبہ | | | |
| ۱ | اخص قیمت | اسلامی ریاستون کے نواب اور رئیس | للعہ۵ | ہے |
| ۲ | خاص قیمت | گورنمنٹ انگریزی و معزز عہدہ داران گورنمنٹ و عام اغنیا و لائبریری و سوسائٹیہا | عہ۵ | سے |
| ۳ | عام قیمت | متوسط اہل وسعت | سے | عہ؍ |
| ۴ | رعایتی قیمت | کم وسعت جو دس روپیہ ماہوار سے زیادہ آمدنی نرکھین اور رسالانہ پیشگی داخل کرین | سلے | ۱۲ار |
| ۵ | للاہی قیمت | بیوسعت جو دس روپیہ ماہوار کی آمدنی نرکھین مگر علمیت رکھین اور اشاعت کرین ۔ | ثواب آخرت | دعائے خیر |

یہہ ضمیمہ رسالہ سے علیحدہ فروخت نہوگا ہان رسالہ بدون ضمیمہ ملسکیگا۔ اسکی وجہ یہہ ہے کہ ضمیمہ کی بہت باتون کی تفصیل و دلیل رسالہ مین مندرج ہے لہذا بدون رسالہ ضمیمہ سے مطلب برآری ناظرین ممکن نہین اور رسالہ کی کوئی بات متعلق ضمیمہ نہین ہے اسلئے رسالہ سے بدون ضمیمہ کاربراری ممکن ہے —

جنکے نام اصل رسالہ یا اسکا ضمیمہ بلا درخواست پہنچے وہ حسب حیثیت خود اسی مہینے سے قیمت ولعب الاداء تصور فرمادین جس مہینے کا پرچہ وصول پاوین اور جنکو خریداری منظور نہو وہ اصل رسالہ یا صرف اسکا ضمیمہ واپس کرین۔

خط وکتابت متعلق رسالہ راقم کے نام پوری عنوان و نشان مندرجہ ذیل سے ہونا ضرور ہے اور ارسال زر بذریعہ منی آرڈر ڈاکخانہ مناسب ہے *

راقم ابو سعید محمد حسین لاہور محلہ سید مٹھہ ۔

مطبع ریاض ہند امرتسر مین چہپا

# معذرت

جون سے اس مہینے اکتوبر تک رسالہ اشاعۃ السنہ کے نہ نکلنے کا سبب مہری وہ بیماری ہوئی ہے جس سے مینے ضمیمہ نمبر ۵ کے خاتمہ مین اطلاع دی تھی - اور نیز لاہور مین عام وباء کا منتشر ہونا اور اُسمین میرے جملہ اہل و عیال اور ملازمون او متعلقون کا مبتلا ہونا اور سب کاروبار کا بند رہنا اور کارندون کا معطل ہوجانا اسکا سبب ہوا ہے - ہمیر اور ہمارے رسالہ پر کیا حصر ہے لاہور کے اکثر کارخانون کا یہی حال رہا ہے - جو لوگ اخبارون کا مطالعہ کرتے ہیں وہ میرے اس بیان پر خوب یقین کرینگے - اور جن کو اُڑتی پڑتی ملکی خبرین پہنچتی رہتی ہیں وہ بھی اسکی صحت میں شک نہ لائین گے - ومع ذٰلک مین بڑے ادب کے ساتھ اپنے رسالہ کے ناظرین و خریدارون کی خدمتمین معذرت کرتا ہون اور اس توقف کی معافی چاہتا ہوں - آیندہ خدا نے چاہا اور توفیق و اعانت کو شامل حال رکھا تو اس نقصان کا جبر ہو جائیگا پچھلے سبہی نمبرون کو پورا کردیا جاویگا *

# شکریہ و التماس

جن حضرات و معاونین نے میری التماس مندرجہ اپریل ۱۸۹۱ء کیطرف توجہ فرما کر زر باقیات ارسال فرمایا ہے اور اس حالت فترہ مین اُسکی معاونت کا خیال رکھا مین اُنکا دل سے شکرگذار ہون اور بذکر مواضع اقامت اُن حضرات کے انکا شکریہ ادا کرتا ہون وہ مواضع یہہ ہین -

بسروپ - پیرکوٹ - پیٹھانہ - پٹیالہ - جالندھر تحصیل - دہلی - دیرہ دون - دیرہ اسمٰعیلخان راولپنڈی - سیکاکل ضلع گنجام - عظیم آباد پٹنہ - علی پور - لودہیانہ - مظفرگڈہ - ہوشیارپور - ہاسوتکی اور جن بے پرواہون نے اس التماس کیطرف خیال نہین کیا نہ انکو رسالہ کی حالت فترہ پر رحم آیا نہ اُن کے خیال میں یہہ سمایا کہ چار پانچ مہینہ سے رسالہ بند ہے پس جو لوگ دہما کیطرح

متواتر رسالہ پہنچنے پر قیمت نہ بھیجے تھے وہ اب رسالہ نہ پہنچنے پر کب بھیجتے ہونگے اور مصارف
کارخانہ کیونکر چلتے ہون گے - کیا اونہون نے رسالہ کو مسدود و موقوف ہوا سمجھ لیا
تہا؟ اور زر باقیات کو غنیمت جان لیا تہا؟ اب وہ حضرات ترحم فرما دین - ہم اُن سے
پیشگی نہین مانگتے وہ جون ۱۹۰۱ء تک بیباقی کر دین - آیندہ اس پرچہ سے سیری حاصل
ہو گئی ہے تو پرچہ نہ لینے کا انکو اختیار حاصل ہے - پچھلے معاملہ کا تصفیہ تو انکو بہر حال
بحکم شریعت و عرف واجبات سے ہے - اُن حضرات کے مواضع سکونت کا ذکر ضروری نہین
ہے ہر شخص اپنا حال اپنے صفحہ دل سے دیکھ سکتا ہے اور اگر انکا دل اُنکے خیال کا مظہر
نہو تو وہی فہرست رسالہ ماہ اپریل باستثناء مواضع مذکورہ بالا اُنکی فہرست ہے +

## مراسلہ

محبی مکرمی مولوی شمس الدین احمد صاحب سابق دیوان ریاست ٹونک حال ملازم ریاست جاورہ سلمہ اللہ
سلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ - بجواب نیازنامہ ۲۵ دسمبر ۱۸۹۹ء اپنے عنایت نامہ ۲۸ دسمبر ۱۸۹۹ء
مین وعدہ کیا تہا کہ بقیہ قیمت سات نمبر اشاعۃ السنہ بذریعہ شیخ محی الدین صاحب کتب فروش لاہور
ارسال کرینگے اس مقدار قلیل کی ہنڈوی دشوار ہے مگر اس وعدہ کا آج کی تاریخ تک (کہ ۱۹ اکتوبر
۱۹۰۱ء) ہے ایفا نہوا - باوجودیکہ پرچہ اشاعۃ السنہ آج تک برابر باریاب خدمت ہو کر شرف
اجابت پاتا رہا - اس اثنا مین کئی خطوط بنام نامی ارسال ہوئے اُن خطوط کا جواب بھی
نہین ملا - معلوم نہین وہ خطوط جناب کو نہین پہنچے یا کسی اور عذر کے سبب جواب سے
تغافل ہوا - پس بخیال احتمال اول رقیمہ ہذا بذریعہ رسالہ عرض خدمت ہوا ہے کیونکہ رسالہ
تو یقیناً خدمت مین پہنچتا اور ملاحظہ مین آتا ہے - اسلئے کہ جس روز سے رسالہ خدمت مین
پہنچنے لگا ہے کبہی کوئی نمبر (ریفیوزڈ یا انکلیمڈ ہو کر) واپس نہین آیا لہذا امید ہے کہ آپ
بملاحظہ رقیمہ ہذا بقیہ عہ جو اخیر جون ۱۹۰۱ء تک بتفصیل معروض ذیل آپکے ذمہ واجب الادا ہین
ارسال فرما دینگے اور دوبارہ اندراج اس رقعہ کی اس رسالہ یا کسی اور اخبار مین حاجت باقی

نہ ہنے دینگے۔ اور اگر اس ضمیمہ پر بھی آپکی توجہ نہوی تو ناچار یہہ رقعہ نامی و مشہور اخبارون
مین درج کرایا جائیگا۔ اور عامہ اہل اخبار کو جو اکثر وصولی قیمت کے شاکی ہیتے ہین وصول
زر کا ڈہنگ بتایا جائیگا۔ والسلام مع الاکرام *

تفصیل

بابت جون لغایت دسمبر ۷۹ء سالتمام ۸۰ء جنوری لغایت جون ۸۱ء ضمیمجات ششماہی ۸۱ء
ہے ہے ہے ۱۲ر

نمقہ ابو سعید محمد حسین۔ لاہور محلہ سید مٹھہ۔

## نوٹس

یہی معاملہ جواب خطوط نہ دینے کا اور قیمت ادا نکرنیکا بعض اور صاحبون سے بھی سرزد
ہو رہا ہے اُنکے ساتہہ بھی بالآخر یہی معاملہ ہوگا مناسب ہے کہ اس سے پہلے وہ اپنا
تصفیہ کرلین۔ ورنہ ہمارے اس طریق مراسلہ و مطالبہ زر کو شکایت نہ سمجہین۔

## جواب شکایت دوستے

ایک معزز دوست نے مقام ملتائی ضلع بینول سے اشتہار کتاب **مجمع البحرین فی دلۃ
الفریقین** کی اشاعۃ السنہ نمبر ۵ جلد ۴ کے ساتہہ شائع ہونے پر یہہ شکایت تحریر کی ہے کہ
اُنہون نے کتاب کو ملاحظہ کیا تو مضمون اشتہار کو مطالب کتاب سے مطابق نہ پایا۔ لہذا ایسے
اشتہار کا ایسے مستند رسالہ اشاعۃ السنہ مین درج ہونا مناسب نتھا۔ مین اس دلی دوست
کی اس شکایت کی قدر کرتا ہون اور اُسکو قدردانی اشاعۃ السنہ کی دلیل سمجہتا ہون۔ مگر مین
اشاعۃ السنہ کو اس شکایت کا مورد نہین سمجہتا۔ نہ وہ اشتہار اشاعۃ السنہ مین درج ہوا
نہ اسپر اڈیٹر اشاعۃ السنہ نے کچہہ اپنی طرف سے لکہا۔ وہ اشتہار بفرمایش مولف علیحدہ
چہپا۔ اشاعۃ السنہ کے ساتہہ صرف تقسیم ہوا اور شیوع پایا یہہ اور یہہ عام قاعدہ ہے کہ بڑے
بڑے مشہور و معتبر اخبار و رسایل مین بہت سی تجارتی چیزون کے اشتہارات درج ہوتے
ہین پہر وہ اڈیٹر کیطرف سے نہین سمجہے جاتے ہین اور نہ اڈیٹر اُنکے ذمہ وار ہوتے ہین۔

ہمنے تو اس اشتہار کو درج رسالہ بھی نہین کیا صرف رسالہ کے ساتھہ شایع کیا ہے پھر ہمارا
رسالہ اس شکایت کا محل کیونکر ہو سکتا ہے ۔

## اعلان

کتاب براہین احمدیہ کے چھپنے میں مہتمم مطبع کی بعض مجبوریون کے سبب توقف ہو گیا
ہے اب مہتمم مطبع نے بتاکید وعدہ دیا ہے کہ حصہ سیوم کو بہت جلد چھاپ کر تیار کرتا ہون
پس ناظرین وخریداران اصطبار فرماوین اور عفو کو کام مین لاوین ۔

خاکسار غلام احمد ۔ از قادیان ۔ ضلع گورداسپور

## اشتہار

مولفین رسایل وکتب دین وغیرہ علوم کو واضح ہو کہ ان دنون ایک کتاب مسمی بنام النوایخ
تالیف جناب منشی حسین علی صاحب فرحت دہلوی (جو خاندان ابوالفضل وفیضی سے ہین)
لاہور مین چھپکر تیار ہوئی ہے ۔ اس کتاب مین ایک سے دو ہزار اعداد تک کے جملے وتاریخی
مادے اس کثرت سے موجود ہین کہ بنظر اس کے اس کتاب کو تاریخی مادون کا خزانہ کہا
جاسکتا ہے ۔ مولف عالی ہمت نے اس کتاب مین وہ کام کیا ہے جسکو لوگ بڑی
مشکل سمجھتے اور اسمین تاریخین بنانیکے وقت ہاتف غیبی سے مدد لیتے ۔ مولف نے عالم غیب
کو شاہد بنا دیا اور اس مشکل کو آسان کر دیا ۔ قیمت کتاب (عہ) محصول ڈاک (۴ر)
جو صاحب طالب وشایق ہون وہ بارسال قیمت میان نثار علی صاحب شہرت اڈیٹر اخبار
انجمن پنجاب لاہور ۔ یا الٰہی بخش کتب فروش لاہور بازار کشمیری سے درخواست کرین +

## اشتہار

جب یہانتک نوبت پہنچ گئی کہ سید احمد خان صاحب نے صاف یہہ لکھدیا کہ نبوت خدا کی
طرف سے مقرر نہین ہوتی اور نہ خدا کی طرف سے کوئی پیغام لاتا ہے اور جو پیغام لانیوالا
پیغمبر کو نظر آتا ہے وہ (نعوذ باللہ منہا) صرف اسی طرح کا خیال ہوتا ہے جیسے جنون کو

بند ہوجاتا ہے معجزات کا بالکل انکار کیا اور معجزات کی دلیل نبوت ہو نہین بہت سی
گفتگو کی - حضرت موسیٰ کیواسطے جو دریا کا پانی جدا ہوگیا تہا اُسکو مدّ و جزر بتایا معجزہ سے
انکار کیا - ملٰئکہ کے وجود سے بالکل انکار کیا اور یہہ بھی صاف کہدیا کہ قرآن سے جو حکم ثابت
ہو یقین کرنیکے قابل نہین - احادیث صحیح کا انکار تو اپنے اوپر فرض سمجھلیا اور رسول اللہ
کے قول کی ذرا بھی وقعت نہ سمجھی فرشتون کو یہہ کہا کہ وہ مسلمانون کے اعتقاد کے بہوت
چیلون کیطرح منڈلاتے پہرتے ہین - حورون کو اِس ملک کی کھوسنون سے تشبیہ دی
جنت و نار کی حقیقت جو قرآن سے ثابت ہوتی ہے اُسکو بیہودگی بتایا - چنانچہ سب تصریحات
سید احمد خان صاحب کی تفسیر مین موجود ہین - اور یہ مضامین اُردو مین چھاپ کر شائع کرنے
شروع کئے اور لوگون نے اُن مضامین کو نہایت عجیب سمجھکر بہت شوق سے دیکھنا شروع
کیا اور اِس قسم کی کتابین گران قیمت ہاتہون ہاتہہ بکنی شروع ہوئین اور اُنکے دیکھنے سے
عوام کے اعتقاد مین خرابی آنے لگی - اور خدا نخواستہ مذہب اسلام مین فتنہ عظیم پیدا
ہونیکا خوف ہوا پس ہمنے اللہ کی توفیق سے حسبۃً للہ اِس فتنہ کے دفع کرنیکے لئے کمر
ہمت باندہی ہے اور نیچریون کی ردّ مین ماہوار ایک پرچہ بطور اخبار جاری کرنا تجویز کیا ہے
جسکی قیمت سالانہ گورنمنٹ انگریزی و والیان ملک سے عـہ رؤسا امرا سے عـہ عام
شائقین سے ـہ مع محصولڈاک مقرر کی گئی ہے - یہہ پرچہ یکم ماہ شعبان سے جاری ہوا ہے
برادران دینی سے توقع ہے کہ حمایت اسلام کو فرض سمجھکر اِس کار خیر مین ہماری مدد کرین
تاکہ اُسکے مصارف کے مشکلات اُسکے اجرائے کے مانع نہون اور اُنکی مدد صرف
اسقدر کافی ہے کہ ایک ایک پرچہ اپنے ملاحظہ کے واسطے منظور فرماوین ہر قسم کی
تحریر پیڈ اور کاغذ زر رجسٹری شدہ بنام مالک مطبع آنا چاہیئن جو حضرات مضامین
سے امداد فرمائینگے ایک پرچہ مفت پائینگے +

العبد محمد اسمٰعیل مالک اخبار سیف اعظم مراد آباد

## اڈیٹر لکھتا ہے

اس رسالہ کے دو نمبر بابت شعبان و رمضان ۱۳۰۹ھ میری نظر سے گزرے ہین مؤلف رسالہ نے جزاہ اللہ خیرا) تحریر و بیان مین ایسا اختصار و ایجاز مدنظر رکھا ہے کہ گویا دریا کو کوزہ مین بند کیا ہے و مع ذلک جس مضمون سے تعرض کیا ہے اسمین الزام مخاطب کو حد کمال تک پہنچا دیا ہے - اِس کمال معنوی پر اسکا حسن صوری اور ہی جلوہ دکھا رہا ہے اور حلیہ خط زیبا اور طبع مصفا زیب و زینت دوبالا کر رہا ہے - تس پر معاوضہ روپئے نمائی قلیل ہے - شایقو دوڑو اور اِس یوسف کے خریدارون مین داخل ہوکر باین الفاظ خدا کا شکر ادا کرو ۵ جماوی چند دادم جان خریدم - بحمد اللہ عجب ارزان خریدم

## رسالہ نیچر خوبی پر

## ریویو

یہہ رسالہ میرے ایک عزیز دوست ڈاکٹر خوب داد خان کی تالیف ھی اسمین مولف نے نیچر (یعنی مخلوقات) کے صنایع و بدایع کو اِس خوبی سے بیان کیا ہے کہ اس سے بے اختیار وجود خالق کا اقرار کرنا پڑتا ہے - اور اِس بیان سے امام غزالی کے اُس قول کو تصدیق کیا ہے جو اُنکے رسالہ منقذ من الضلال سے اشاعت السنہ نمبر ۵ جلد ۲ صفحہ ۱۳۶ مین منقول ہوا ہے کہ حکماء طبعیین نے عالم طبعیت اور عجائبات حیوانات و نباتات مین (جو منجملہ نیچر ہین) بحث کی اور علم تشریح اعضاء حیوانات کو ٹٹولا اور اسمین خدا کے عجائب صنائع کو دیکھا تو انکو ناچار خداوند عالم کے وجود کا قائل ہونا پڑا - اور اِس تشریح اور عجائبات منافع اعضاء مین جو کوئی غور کریگا اُسکو ضرور علم بوجود خالق حاصل ہوگا -

مین اِس رسالہ کو بدل پسند کرتا ہون اور اہل شوق کو اُسکی خریداری کی رغبت دلاتا ہون اسکی قیمت معہ محصولڈاک (۲ ر) مقرر ہوئی ہے اور مواضع فروخت مقامات ذیل ہین -

(۱) دہلی بازار فتحپوری - دوکان شیخ نور الہی سوداگر ادویات انگریزی -

(۲) دہلی چتلی قبر - دوکان ڈاکٹر غفار داد خان -

(۳) رانی کھیت کسریٹ - مقام سکونت مولف سلمہ اللہ -

# مناظرات مذہبی
## پر
# مناسب رائے

### لائق توجہ گورنمنٹ واراکین ہر مذہب وملت

جو درحقیقت بحث ومناظرہ تقریری وتحریری کے لئے ایک دستور العمل وقانون امن ہے
اور اس سے عموماً مباحثات تحریری وتقریری مختلف فرقہا اہل اسلام - ہنود - نصاری
وغیرہ مذاہب پر ہر منصف کی رائے کو رائے لگانیکا موقع ملسکتا ہے کہ ازانجملہ کونسا مباحثہ
مبنی برانصاف ومثمر خیر ہے اور کونسا مجادلہ مبنی بر اعتساف ومنجر بفساد وشر ہے ؛

**مناظرہ** اصطلاح علما فن مین اس بحث وگفتگو کا نام ہے جو اظہار صواب وتحقیق حق کے
نظر سے کیجاتی ہے اور یہہ مناظرہ حق وباطل وصواب وخطا مختلف آرا کے تحقیق وتمیز
کے لئے عمدہ ذریعہ ہے - یہہ مناظرہ نہ ہوتا تو بہت سی باتون کے صواب وخطا کا انکشاف
نہوتا - مگر افسوس ایک مدت دراز سے مختلف فرقہا اہل اسلام وغیرہ اہل ملل ونحل سے وجود مناظرہ
عنقا صفت ہوگیا ہے اور بجائے اسکے **مجادلہ** (جو بحث بغرض الزام مخاطب سے عبارت
ہے) یا **مکابرہ** (جو بلا کسی غرض ومنفعت کے شور وشغب کرنیکا نام ہے) اکثر لوگون
مین مروج ودستور العمل ہورہا ہے ع پری نہفتہ رخ ودیو در کرشمہ وناز + بسوخت عقل
زحیرت کہ این چہ بو العجبیست - پھر اس مجادلہ یا مکابرہ مین بھی تہذیب وانصاف سے کام
نہین لیا جاتا - بلکہ بے تہذیبی وناانصافی کو درجہ کمال پر پہنچایا جاتا ہے انکے **مناظرے**
(جو درحقیقت مجادلے یا مکابرے ہین) **دو قسم** ہوتے ہین -

**قسم اول** مناظرات تقریری **قسم دوم** مناظرات تحریری -

**قسم اول** کا بعینہ وہی حال ہوتا ہے جو درندون (تعیین جنس و نام سی لحاظ آتا ہی) کی لڑائی مین دکھائی دیتا ہے - جب دو درندے آپسمین مقابلہ کرنا چاہتے ہین تو پہلے ایک دوسرے کو تیوڑی چڑھاکر تیز نگاہ سے دیکھتا ہے پھر تھوڑی تھوڑی گونجتی ہوئی آواز نتھنون سے نکلتی ہے - پھر تھوڑا سا جبڑا کھلتا ہے اور دانت دکھائی دینے لگتے ہین - پھر حلق سے آواز آنے لگتی ہے - پھر دو باچھین چڑجاتی ہین اور دانت باہر نکل آتے ہین اور موہنہ سی جھاگ نکل پڑتی ہے اور سخت آواز کے ساتھہ ایک دوسرے پر حملہ کرتا ہے اُسکی ٹانگ اُسکو موہنہ مین اور اسکا ہاتھہ اسکے جبڑے مین اس نے اسکو پھاڑا اور اُس نے اسکو پچھاڑا آخر جو دونون مین سے کمزور ہوا دم دباکر بھاگا -

**یہی حال** اِن بے انصاف و غیر مہذب مجادلین کی مجالس مناظرہ مین ہوتا ہے پہلے ایک دوسرے کو آہستگی سے ایک ایسی الزامی بات جو اسکا دل دکھائے کہتا ہے وہ اسکے جواب مین ویسی ہی الزامی بات اُسکے ذمہ لگاتا ہے - پھر وہ جواب مین کہتا ہے تم جاہل ہو اس بات کو تم کیا جانو - وہ جواب دیتا ہے تم کافر ہو تم مسایل دین کو کیا سمجھا نو - پھر دونون فریق کی نگاہیں بدل جاتی ہین تیوڑیان چڑہ جاتی ہین باچھین چڑ جاتی ہین دانت نکل پڑتے ہین موہنہ سی تہوک اوڑنے اور جھاگ نکلنے لگتی ہے سانس چڑہ جاتا ہے چیخ و چلاہٹ شروع ہو جاتی ہے - آستینین چڑہاکر ہاتھہ پہیلاکر ایک دوسرے پر حملہ کرتا ہے اسکی ڈاڑھی اسکے ہاتھہ مین اور اُسکی گردن اُسکی بغل مین - اسکا جوتا اوسکی سر پر اور اسکا مکہ اسکے موہنہ پر خوب سر پھٹول ہوتی ہے - آخر کمزور آدمی پٹ کر کپڑے جہاڑتا سر کے بال سنوارتا ہوا گھر کی راہ لیتا ہے - **اور اگر** اِس مجلس مین کوئی عقلمند ہوا ہوا اور مارپیٹ کی نوبت نہ آئی تو گالی گلوچ تو ضرور ہی ہوتی ہے - پھر مارپیٹ کی کسر کچہری عدالت مین نکالی جاتی ہے اُس نے اس پر توہین مذہب کی نالش کردی اُس نے اسپر

ازالہ حیثیت عرفی کی عرضی دی - آخر فریقین مین سے کسی نہ کسی کو قید یا جرمانہ کی سزا ہوتی ہے یا مچلکہ وضمانت دیکر خلاصی ہوتی ہے اور اگر کسی دور اندیش کے کہنے سننے سے نالش رک گئی تو اُسکی کسر تحریرات واخبارات کے ذریعے نکالی جاتی ہے کوئی (جسکا فتوی چلتا ہے) تو اپنے مخالف کی نسبت گریز وفرار کا اشتہار دیکر یہہ فتوی لگاتا ہے کہ اسکا حقہ پانی بند کیا جاوے اور اُسکے پیچھے کوئی نماز نہ پڑہے اور اُسکے ساتھ کہانے پینے ملنے بیٹھنے کا برتاؤ ومعاملہ کوئی نرکھے جو ایسا کریگا وہ بھی دین سے خارج کیا جاویگا اور اُسکا حقہ پانی بند ہوگا - اور کوئی (جو مفتی قاضی نہین ہوتا) اخبارون واشتہارون کے ذریعہ سے اپنے مخالف کی گریز وفرار وکفر وارتداد کی تشہیر کرتا ہے اور اُسکی نسبت جو نہ کہنا ہو سو کہتا ہے - الغرض ایک دوسرے کے ذلیل کرنے مین کوئی دقیقہ فروگذاشت نہین ہوتا -

**اسکا سد واصل اصول یہی ہے** کہ پہلے ہی سے ہر ایک فریق کو اپنے مخالف کا ذلیل کرنا منظور رہتا ہے - اور جلسہ مناظرہ اسی غرض وتقریب سے منعقد کیا جاتا ہے - حق کہنا یا حق سننا اپنی غلطی پوچھنا یا دوسرے کی غلطی بتانا کسی کو مدنظر نہین ہوتا پھر اس ذلیل کرنے مین کوتاہی کرنے مین خلاف مفروض لازم آتا ہے جسکا ارتکاب ایسے مشہور پہلوانون سے کب ممکن ہے لہذا جتنے جسقدر بن آتی ہے تذلیل خصم مین کوشش کرتا ہے -

یہ باتین ہمنے فرضی واحتمالی نہین کہین بلکہ واقعی ویقینی بیان کی ہین جو اپنی آنکھون سے دیکھی یا کانون سے سنی ہین -

لاہور - امرتسر - بٹالہ - وزیر آباد - مانگٹ والہ بھیرہ خوشاب - لودہیانہ - دہلی - کوٹلی لوہاران - پیلی بھیت - آرہ - وغیرہ متعدد مقامات کی مناظرات مین ان باتون کا وقوع ہوا - کہین مارپیٹ ہوئی کہین فتوون کی تلوار چلی

تصدیق مضمون [illegible]

کہین عدالتون تک نوبت پہنچی کہین اخبارون واشتہارون مین خاک اوڑہی۔ اور سب وشتم وطعن وتوہین سے توکوئی مجلس خالی نہین گزری۔ میرے اس بیان مین کسیکو شک ہوگا تومین بتفصیل حالات مناظرہ ہرایک مقام کی اوسکی تسلی کردونگا۔

ان مناظرات کا یہ حال دیکہکر مین نے لہا سال سے اُنکی مجالس عامہ مین مناظرہ کرنے سے اعراض وانکار اختیار کر رکہا ہے اور جب کوئی برطبق مثل مشہور (تومان نمان مین تیرا مہمان) خواہ مخواہ مدعی مناظرہ ہوتا ہے تو اوسکے سامنے ایسے شروط کو پیش کیا جاتا ہے کہ اولاً تو اون شروط کی یمن و برکت سے وہ ظاہری مناظرہ (جو حقیقت اور باطن مین جہاد مجادلہ ہوتا ہے) وقوع مین نہ آوے اور وہ شروط اس معدن شر وفساد کے روکنے کے لئے قل اعوذ برب الفلق الخ و قل اعوذ برب الناس الخ کا کام دین اور اگر وہ مناظرہ وقوع مین آہی جاوے توجس شر وفساد کا اس سے اندیشہ ہوتا ہے وہ واقع ہونے نہ پاوے۔ مفسدین کی نیت فساد دل کی دل ہی مین رہجاوے اون شروط کی پابندی اونکو کچہہ نکرنے دے۔ وہ شروط سحر یا اعجاز کا کام دین اور بقلب حقائق بطور خرق عادت انکی مجادلہ کو مناظرہ بنا دین۔

اون شروط کو مینے مختلف اوقات ومتعدد مواضع مین پیش کیا ۱۸۸۶ء مین بمقام وزیرآباد۔ و مئی وجون ۱۸۸۸ء مین بمقام کاٹہ گڈہ (چنانچہ اخبار سفیر ہند مطبوعہ ۲ مئی و ۹ جون ۱۸۸۸ء مین مندرج ہے) اور اکتوبر ۱۸۸۸ء مین بمقام بٹالہ ضلع گورداسپورہ (چنانچہ ضمیمہ اخبار سفیر ہند مطبوعہ ۲۷ اکتوبر ۱۸۸۸ء مین مرقوم ہے) اور اپریل ۱۸۹۱ء مین بجواب درخواست مناظرہ اہل دہلی۔ چنانچہ اشاعت السنہ نمبر ۴ جلد ۱۴ مین منقول ہے۔ آخری شروط جو اہل دہلی کے جواب مین پیش کی گئی تہین اونکی تفصیل معروض ذیل ہے

